ابیه احدا ویقول اشعر الناس من یقول یسیر الی قوله فی معلقته المشهورة

| | | | |
|---|---|---|---|
| ومن هاب اسباب المنایا ینلنه | ولو رام اسباب السماء بسلم | ومن یک ذامال فیبخل بماله | علی قومه یستغن عنه ویذمم |
| ومن لا یزل یستحمل الناس نفسه | ولا یغنها یوما من الدهر یسأم | ومن یغتر یحسب عدوا صدیقه | ومن لایکرم نفسه لایکرم |
| ومن لایذد عن حوضه بسلاحه | یهدم ومن لایظلم الناس یظلم | ومن لایصانع فی امور کثیرة | یضرس بانیاب ویوطأ بمنسم |

المنسم بفتح المیم وکسر السین طرف خف البعیر. وکان کعب ممن یہجا النبی صلعم قبل الاسلام فلما فتح النبی صلعم مکة خرج ناس ہاربین ومن جملتھم کعب واخوہ بجیر فخرجا من مکة حتی اتیا الی ابرق العزاف بفتح العین المہملة والزاء المشددة آخرہ فاء وہو رشته بالحجاز لبنی سعد کذا قال السیوطی۔ وانما سمی بذلک لانه کان یسمع به عزیف الجن ای صوتھم۔ فلما وصلا لذلک المکان قال بجیر لکعب اثبت فی الغنم ہہنا حتی آتی ہذا الرجل یعنی النبی صلعم فاسمع کلامه واعرف ما عندہ ہل ہو ما یستطیع ویلوح صدقه فاتبعه ام لا فاقام کعب ہناک ومضی بجیر الی النبی صلعم بالمدینة الشریفة فسمع کلامه وآمن به واقام عند النبی صلعم فبلغ ذلک لاخیه کعب فشق علیه اسلام بجیر فکتب الیه ہذہ الابیات۔

| | |
|---|---|
| الا ابلغا عنی بجیرا رسالة | فہل لک فیما قلت ویحک ہل لکا |
| سقاک بہا المامون کاسا رویة | فانہلک المامون منہا وعلکا |
| ففارقت اسباب الہدی واتبعته | علی ای شئی ویب غیرک دلکا |
| علی مذہب لم تلف اما ولا ابا | علیه ولم تعرف علیه اخا لکا |
| فان انت لم تفعل فلست بآسف | ولا قائل اما عثرت لعا لکا |

فقوله الا ابلغا اصله بلغن بنون التاکید الخفیفة قلبت الفا۔ ویصح ان تکون الفه للتثنیة لان العرب یخاطبون الواحد بخطاب الاثنین۔ وقوله فہل لک فیما قلت ای فہل لک ارادة فیما قلته من کلمة الشہادة وقوله ویحک کلمة ترحم تقال فیمن وقع فی ہلکة لایستحقہا بخلاف ویلک فانہا کلمة تقال لمن وقع فی ہلکة یستحقہا وقوله ہل لکا تاکید للاولی۔ وقوله سقاک بہا ای بکلمة الشہادة التی دلت علیہا قرینة الحال والباء بمعنی من التبعیضیة والمامون فاعل وکاسا مفعول به۔ والمراد بالمامون النبی صلعم فقد کانت

قریش تسمیہ المامون والامین وہو کما قیل ؎ وملیحۃ شہدت لہا ضراتہا + والفضل ما شہدت بہ الاعداء والکاس القدح اذا کان فیہ الشراب۔ ورویۃ ای مرویۃ فعیلۃ بمعنی مفعولۃ وقولہ فانہلک المامون منہا ای سقاک المامون من تلک الکاس نہلا۔ والنہل بالتحریک الشرب الاول۔ وقولہ علکا ای اسقاک منہا عللا۔ والعلل بالتحریک الشرب الثانی۔ وقولہ ففارقت اسباب الہدی ای بسبب زعمہ حینئذ۔ وقولہ اتبعتہ ای المامون۔ وقولہ علی ای شیٔ متعلق بدلکا بعدہ۔ او بمحذوف ای دلک علی ای شیٔ ای دلکٔ علی شیٔ لا ینفع۔ وقولہ ویب غیرک ای ہلکت ہلاک غیرک۔ فانو بالواو الہلاک وہو بالنصب علی اضمار الفعل۔ وقد علمت ان الجار والمجرور متعلق بقولہ دلکا۔ وقولہ علی مذہب متعلق بمحذوف دل علیہ متعلق قولہ علی ای شیٔ ویصح العکس۔ وقولہ لم تلف ای لم تجد وقولہ فان انت لم تفعل فلست بآسف ای فان انت لم تفعل ما قلتہ لک من الرجوع الی المذہب الذی کان علیہ ابوک امک وعلیہ اخوک فلست انا بمتاسف علیک۔ وقولہ ولا قائل اما عثرت لعا لک ای ولست انا بقائل ان عثرت انت لعا لک ای لا ادعو لک بالسلامۃ من العثرۃ بغضبی علیک۔ فان لعا لک کلمۃ دعاء للعاثر بالسلامۃ من عثرتہ۔ قال فی المختار وہو دعاء بان ینتعش فاذا دعا علیہ قیل لا لعا قال ؎ فلا لعا لبنی ذبیان اذ عثروا۔ فلما وقف بجیر علیہا اخبر بہا النبی صلعم۔ فلما سمع رسول اللہ صلعم۔ قولہ سقاک بہا المامون قال مامون واللہ ثم قال من لقی کعبا فلیقتلہ۔ فاہدر صلی اللہ علیہ وسلم دمہ۔ فکتب الیہ اخوہ بجیر بہذہ الابیات۔

| | |
|---|---|
| من مبلغ کعبا فہل لک فی التی | تلوم علیہا باطلا وہی احزم |
| الی اللہ لا العزی ولا اللات وحدہ | فتنجو اذا کان النجاۃ وتسلم |
| لدی یوم لا ینجو ولیس بمفلت | من الناس الا طاہر القلب مسلم |
| فدین زہیر وہو لا شیٔ دینہ | ودین ابی سلمی علی محرم |

فقولہ من مبلغ ای شخص ہو مبلغ فمن للاستفہام وقولہ من مبلغ فیہ خرم بالراء المہملۃ واصلہ فمن مبلغ وقولہ فہل لک الخ ای فہل لک ارادۃ فی کلمۃ الشہادۃ التی تلوم علیہا لوما باطلا۔

وقوله وهی الحزم ای الضبط یقال حزم امره اذا ضبط۔ وقوله الی الله ای فاجع من الضلالة الی الایمان بالله لا الایمان باللات والعزی هما صنمان کانا یعبدان من دون الله۔ وقوله وحده حال من الله ای حال کونه وحده وقوله اذا کان النجاة ای اذا وجد سبیل النجاة فی الدنیا من القتل وفی الآخرة من عذاب الله فتظلم فی الدارین وقوله الیوم ای وقت یوم تبرک التنوین وقوله وبین مقلت بفتح اللام علی انه اسم مفعول۔ وقوله طاهر القلب ای من الکفر وهذا اشارة الی کونه مسلما۔ وقوله فدین زهیر مبتدء خبره قوله علی محرم۔ وقوله وهولا دین دینه هذا الکلام تعلیل لقوله علی محرم۔ وقوله ودین ابی سلمی عطف علی المبتدء۔ وکتب بعدها بجیر ان النبی صلعم اهدر دمه۔ وانه قتل رجالا بمکة ممن کان یهجوه ویوذیه وان من بقی من شعراء قریش کابن الزبعری وهبیرة بن ابی وهب قد هربوا فی کل وجه وما احسبک ناجیا فان کان لک فی نفسک حاجة فطر الیه ای ائت الیه مسرعا فانه صلعم لا یرد احدا جاءه تائبا۔ ولا یطالب بما تقدم قبل الاسلام۔ فلما بلغه الکتاب اتی الی قبیلة مزینة لتجیره من رسول الله صلعم فابت ذلک فضاقت علیه الارض بما رحبت واشفق علی نفسه فقال هذه القصیدة یمدح بها رسول الله صلی الله علیه وسلم ثم خرج حتی قدم المدینة ونزل علی رجل من جهینة کانت بینه وبینه معرفة فاتی به الی رسول الله صلعم حتی جلس بین یدیه فوضع یده فی یده وکان رسول الله صلعم لا یعرفه واما هو فعرفه صلعم بالصفة التی وصفه بها الناس۔ فقال یا رسول الله ان کعب بن زهیر قد جاء لیستامنک تائبا مسلما فهل انت قابل منه ان جئتک به فقال رسول الله صلعم نعم فقال یا رسول الله ان کعب بن زهیر فقال الذی یقول ما یقول ثم اقبل علی ابو بکر رضی الله تعالی عنه فاستنشده الشعر فانشده ابو بکر سقاک بها المامون کاسا روية الخ فقال کعب لم اقل بکذا وانما قلت۔

سقاک ابو بکر بکاس روية ... فانهلک المامون منها وعلکا

فقال رسول الله صلعم مامون والله۔ ووثب الیه رجل من الانصار فقال یا رسول الله دعنی وعدو الله اضرب عنقه فقال دعه عنک فانه قد جاء تائبا نازعا فغضب کعب علی هذا

الحی من الانصار لما صنع به صاحبهم قال ابن اسحق فلذلک یقول ۵ اذا عرد السود التنابیل یعرض بهم. وفی روایة ابی بکر بن الانباری انه لما وصل الی قوله ۵

ان الرسول لنور یستضاء به ... مهند من سیوف الله مسلول

رمی الیه رسول الله صلی الله علیه وسلم بردته التی کانت علیه ولذا قال اهل العلم هذه القصیدة هی التی حقها ان تسمی بالبردة لان المصطفی صلی الله علیه وسلم اعطی کعبا بصلة المدح بردته الشریفة واما قصیدة البوصیری فحقها ان تسمی بالبرءة لانه کان اصابه داء الفالج فابطل نصفه واعیا الاطباء فلما نظمها رای المصطفی صلعم فمسح یده علیه فبرء لوقته. ولله درهم حیث قالوا فضل قصیدة بانت سعاد علی القصائد الاخر الموشحة بمدحه صلعم کفضل الصحابة علی التابعین ومن بعدهم وابیات هذه القصیدة کلهم اجمعون سبعة وخمسون. وقد بذل معاویة رض لکعب فی هذه البردة عشرة آلاف من الدراهم فقال ما کنت لاوثر بثوب رسول الله صلعم احدا فلما مات کعب رض بعث معاویة رض الی ورثته بعشرین الفا من الدراهم فاخذها منهم قال ابن الانباری وهی البردة التی عند السلاطین الی الیوم وعند ابن قانع عن ابن المسیب انها التی تلبسها الخلفاء فی الاعیاد لکن قال الشامی ولا وجود لها الی الآن لان الظاهر انها فقدت فی وقعة التتار ولما مدح کعب رض المهاجرین رض ولم یتعرض فیها لمدح الانصار لما استجاز بعضهم تعتله من رسول الله صلعم یقال ان رسول الله صلعم قال له بعد ذلک الا ذکرت الانصار بخیر فان الانصار لذلک اهل فقال

من سره کرم الحیاة فلا یزل ... فی مقنب من صالح الانصار
ورثوا المکارم کابرا عن کابر ... ان الخیار هم بنو الاخیار
المکرهین السمهری باذرع ... کسوالف الهندی غیر قصار
والناظرین باعین محمرة ... کالجمر غیر کلیلة الابصار
والبایعون نفوسهم لنبیهم ... للموت یوم تعانق وکرار
یتطهرون یرونه نسکا لهم ... بدماء من علقوا من الکفار
واذا حللت لیمنعوک الیهم ... اصبحت عند معاقل الاعفار

لو یعلم الاقوام علمه کله ... فیهم لصدقنی الذین اماری

واعلم ان هذه القصيدة من البحر البسيط واجزاءه مستفعلن فاعلن مستفعلن فاعلن مرتين وعروضه مخبونة اى محذوفة الالف فيصير فعلن بتحريك العين كما كانت قبل حذف الالف. ونقطع البيت الاول ليقاس عليه نظائره. بانت سعا مستفعلن دفل فعلن مدخلها الخبن بحذف الالف فاعلن بى اليوم مب مستفعلن. تولو فعلن محذوف. متيم متفعلن. اثرها فاعلن لم يفدمك مستفعلن. بولو فعلن محذوف والآن نشرع فى شرح الابيات مستعينا بواهب الخير والبركات قال المدره الاجل الاكمل الافضل. صاحب رسول الله صلى الله عليه وسلم وعظم وكرم سيدنا كعب بن زهير رضى الله تعالى عنه وعن سائر الصحابة

هداة الانام وسرج

الظلام



بسم الله الرحمن الرحيم

نصلي ونسلم على رسوله الكريم

بَانَتْ سُعَادُ فَقَلْبِي الْيَوْمَ مَتْبُولُ | مُتَيَّمٌ إِثْرَهَا لَمْ يُفْدَ مَكْبُولُ

البين والبينونة الفراق. فمعنى بانت فارقت. وسعاد اسم محبوبته. فان قيل كيف ساغ له ان يتغزل بامرأة في قصيدة انشدها بين يدي رسول الله صلى الله عليه وسلم. اجيب بانه جرى في ذلك على عادة العرب في اشعارها من ابتدائها بالتغزل والتشبيب مع قرب عهده بالاسلام. وقد نص العلماء رحمهم الله تعالى على انه انما يمتنع التغزل اذا كان بشخص معين رجلا كان او امرأة اجنبية بخلاف ما اذا كان بغير معين او بحليلته فانه لا يمتنع ويدل على جوازه سماع النبي صلعم واقراره عليه فالظاهر انه لم يقصد بذلك امرأة معينة كما جرت عادة غالب الشعراء في قصائدهم بالتغزل في محبوب غير معين بل وان لم يكن حب بالكلية يقصدون بذلك تمليح الكلام وتحسينه لان طبائعهم تميل الى العشق والتغزل. ويحتمل انه قصد امرأة معينة يعني حليلته طالت وغيبته عنها لهروبه من النبي عليه السلام وبه جزم لبعض الشراح. ولكن يابى هذا التاويل انه وصف المحبوبة باخلاف الوعد والتلون وغيره ولا يخاطب شريف زوجته بمثل ذلك الخيار يمنع من هذا المنع والفاء في قوله فقلبي للسببية مع العطف بناء على مذهب الجمهور من جواز عطف الاسمية على الفعلية. او لمحض السببية بناء على مذهب غير الجمهور من عدم جواز ذلك. والقلب معروف

ویسمی القلب قلبا لتقلبہ فی الامور وتقلیب اللہ لہ کما فی الحدیث ان القلوب بین اصبعین من اصابع الرحمن یقلبہا کیف شاء۔ والیوم ظرف لما بعدہ وقدم علیہ لافادۃ الحصر لان کونہ متبولا انما حصلت زمن فراقہا لاقبلہ والمراد بالیوم مطلق الزمان کما فی قولہ تعالی واٰتوا حقہ یوم حصادہ ای زمنہ ومتبول بتقدیم الفوقیۃ علی الموحدۃ من تبلہ الحب ای اسقمہ واضناہ واضعفہ وفی بعض النسخ مبتول بتقدیم الموحدۃ علی المثناۃ الفوقیۃ من البتل وہو القطع ومنہ قولہ تعالی وتبتل الیہ تبتیلا ای انقطع الیہ انقطاعا کاملا ومنہ البتول لفاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا لانقطاعہا عن الدنیا وانواعہا۔ وعلی کل حال فہو خبر اول۔ وقولہ متیم خبر ثان عند من اجاز تعدد الخبر واما عند من منعہ فہو خبر عن مبتدء محذوف اوصفۃ لمتبول عند من یجوز وصف الصفۃ۔ وہو بتشدید الیاء المفتوحۃ من تیمہ الحب ای استعبدہ واذلہ فان المحب فی جناب الحبیب کالعبد الذلیل فی الاطاعۃ فی کل ساعۃ۔ وقولہ اثرہا بکسر الہمزۃ وسکون الثانیۃ ظرف لمتیم اوحال من ضمیرہ ای کائنا اثرہا۔ وقولہ لم یفدع خبر ثالث ان قلنا بتعدد الخبر مختلفا بالافراد والجملۃ۔ اوصفۃ لمتیم۔ ومعنی لم یفد لم یقع لہ فداء من اسرہ الذی وقع فیہ اما لکونہ لم یجد من یفدیہ۔ واما لانہ لم یختر الفداء بل کان اسر المحبۃ احب الیہ۔ ویروی لم یشف بدل لم یفد بمعنی انہ لم یحصل لہ شفاء من مرض العشق ویکون مرتبطا بقولہ متبول لا بقولہ متیم۔ وقولہ مکبول خبر رابع یقال کبلہ کضربہ وکبلہ مشددا یعنی وضع فی رجلہ الکبل بفتح الکاف وقد یکسر وہو القید قیل مطلقا وقیل الضخم وقیل اعظم مایکون من الاقیاد فہو مکبول ومکبل ای مسجون **ترجمہ** میری محبوبہ سعاد نے مجھ سے مفارقت اختیار کی سو اُس کے فراق کے سبب اُس کے بعد میرا دل نزار و نزار و پارہ پارہ اور ایسا قیدی ہوگیا کہ اُسکی رہائی کی امید ہی نہیں کیونکہ وہ بے یار و مددگار ہے کوئی اُس کو آزاد کرانے والا ہی نہیں ہے۔ یا وہ خود قید محبت سے اپنی رہائی پسند نہیں کرتا۔ فعلی الاحتمال الاول ما احسن قول الشاعر الہندی ؎

یہاں رہائی کی امید ہی نہیں افسوس — حصول کیا ہے کہ مژدہ بہار کا آیا

وما اطیب قول الآخر۔

رہائی کس کو دی صیاد نے اور کس کے کھولے پر — ہمارے تو موئے پر بھی کئی باری ٹوٹے پر

وعلی الاحتمال الثانی وہو الاوفق للعاشق الفانی قول المترجم۔

میرے نالوں سے خفا ہو کیا آزاد مجھے — ہائے کچھ راس نہ آئی میری فریاد مجھے

وَمَا سُعَادُ غَدَاةَ الْبَيْنِ اِذْ رَحَلُوْا — اِلَّا اَغَنُّ غَضِيْضُ الطَّرْفِ مَكْحُوْلُ

سعاد محبوبتہ التی تقدم ذکرہا۔ ومقتضی المقام ان یقول وماہی لکنہ اقام الظاہر مقام المضمر تلذذا بذکرہا کما قال بعضہم ؎

اجد الملامۃ فی ہواک لذیذۃ — حبا لذکرک فلیلمنی اللوم

وغداۃ ظرف الزمان بمعنی الصباح وہی اسم یقابل العشی۔ قال اللہ تعالی یدعون ربہم بالغداۃ والعشی۔ وقد یراد بہا مطلق الزمان۔ واتی رحلوا بصیغۃ الجمع اما لقصد تعظیمہا۔ واما للاشارۃ الی انہا رحلت مع قومہا۔ وفی نسخۃ رحلت وہی ظاہرۃ۔ واغن صفۃ لمحذوف ای الظبی اغن۔ والمعنی علی التشبیہ ای الا کظبی۔ ولیس صفۃ لسعاد والا لقال غناء۔ والاغن الذی فی صوتہ غُنّۃ وہی صوت لذیذ تخرج من اقصی الانف ویشبہ بہ صوت الریاح فی الاشجار الملتفۃ ولذا قیل روضۃ غناء۔ وقد جاء فی وصف سیدنا الحسین رضی اللہ عنہ انہ کان فی صوتہ غُنّۃ حسنۃ۔ وغضیض الطرف صفۃ ثانیۃ للمحذوف المتقدم۔ وغضیض بمعنی مغضوض کقتیل بمعنی مقتول۔ والطرف ساکن الاوسط البصر والمراد بہ العین۔ وہو فی البیت یحتمل امرین احدہما کسر الجفون وفتورہا۔ والثانی الحیاء والخفر۔ وکلاہما مما یتمدح بہ اما الاول فلانہ من صفات الحسن والجمال واما الثانی فلانہ ممدوح عقلا وشرعا۔ ومکحول صفۃ ثالثۃ لذلک المحذوف۔ والمراد مکحول الطرف والظاہر انہ من الکحل بفتحتین وہو سواد یعلو العین من غیر اکتحال وذلک من صفات الجمال وقد جاء فی وصفہ صلعم فی عینیہ کحل۔ ویحتمل انہ من الکحل

بضم فسکون لان الاکتحال بہ یکسو العین سوادا۔ لکن یراد حینئذ انضمام ذلک اے الکحل الخلقی لا منفرداعنہ والا کان نقصانی الحسن **ترجمہ** میری محبوبہ سعاد بوقتِ صبح فراق وبامداد رحیل عین میں ایسی معلوم ہوتی ہے۔ جیسی پیاری آواز کی گنگناتی ہوئی اور بسبب حیاء کے گھور کر اور تیز نظر سے نہ دیکھنے والی یا مثل نرگس بیمار سرمگیں چشم ہرنی۔ یعنی معشوقہ مذکورہ قربِ فراق کے باعث جو ہنگام اشتعال نائرہ عشق وتلاطم امواج شوق ہوتا ہے مثل اُس آہو کے معلوم ہوتی تھی بصفات سہ گانہ متصف ہو۔ اول اُسکا گنگنا کر ناک میں بولنا اور نازک ادا سے کلام کرنا کہ اس طرح کی آواز بہت پیاری اور مزیدار معلوم ہوتی ہے۔ دوسرے چشم بیمار نرگس وار سے یا نیچی اور دھیمی نظر سے دیکھنا جسکے حق میں ایک دردمند خوب کہتا ہے **؎** کیا یہ نیچی نیچی نظریں اوپر اوپر جائینگی۔ تیسرے ایسی نظروں سے دیکھنا جو اصل خلقت میں سرمگیں ہیں اور یہ تینوں صفتیں کمال جمال کی ہیں۔ پوشیدہ نرہے کہ تخصیص تشبیہ معشوقہ کی ہرن سے موافق عادت عرب کے ہے کیونکہ یہ قوم اکثر صحرا نشین و بادیہ پیما ہوتی ہے اور وہاں اُن کو خوبصورت چیزوں میں اکثر آہو ہی نظر آتے ہیں اور انسان کا خاصہ ہے کہ اپنی مانوس چیزوں سے تشبیہ دیتا ہے اور واقعی ہرن جنگلی جانوروں میں نہایت خوبصورت ہے۔ یہ تشبیہ اس وجہ سے نہیں ہے کہ ہرن انسان سے خوبصورت ہے بلکہ آدمی کے حسن صورت سے تو شمس وقمر بھی لگا نہیں کھاتے کسی نے خوب کہا ہے۔

| | |
|---|---|
| یہ دہن یہ قرہ یہ آنکھ یہ ابرو ہیں کہاں | ماہ کس مونہ سے تیرے مونہ کے مقابل ہوگا |

قال اللہ تعالی لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم۔ وقال عزوجل وصورکم فاحسن صورکم۔ اور فقہاء رحمہم اللہ تعالی کا قول ہے کہ اگر کوئی اپنی زوجہ سے کہے کہ اگر تو چاند سے خوبصورت نہیں تو تجھپر طلاق ہے تو اُس کی زوجہ پر اگرچہ حبشن ہو طلاق واقع نہیں ہوتی۔ **فائدہ** اس تقریب سے کہ ناظم رضی اللہ عنہ نے لفظ اغن سے محبوبہ کی خوش آوازی ثابت کی

ہے کہا جاتا ہے کہ خوش آوازی عجیب چیز ہے اور منجملہ عشق کے تین سببوں کے ایک یہ بھی ہے۔ یعنی حسن صورت و حسن صوت۔ اور کسی کی خوبیاں سننا۔

نہ تنہا عشق از دیدار خیزد — بسا کین دولت از گفتار خیزد

حسن صوت کے اثر مختلف ہوتے ہیں۔ کبھی وجد پیدا کرتی ہے۔ کبھی رلاتی ہے اور کبھی ہنساتی ہے۔ اور کبھی مدہوش اور از خود رفتہ کرتی ہے۔ یہ ہی بچوں کو سلاتی ہے اور سانپوں کو ان کے سوراخوں سے نکالتی ہے اور شتروں کو مست کر دیتی ہے۔ اور مویشی کو اس کے ذریعے سے پانی پلایا جاتا ہے۔ ولقد اجاد القائل

فلا تشرب بلا طرب فانی — رائت الخیل تشرب بالصفیر

غرض اس کی عملداری عام ہے کہ انعام پر بھی پورا اثر کرتی ہے۔

هَيْفَاءُ مُقْبِلَةً عَجْزَاءُ مُدْبِرَةً — لَا يُشْتَكَى قِصَرٌ مِنْهَا وَلَا طُولُ

ہذا البیت غیر ثابت فی کثیر من النسخ۔ ہیفاء خبر مبتدء محذوف ای ہی۔ ہیفاء ای ضامرۃ البطن دقیقۃ الخصر ومقبلۃ حال من ہیفاء۔ وعجزاء ایضا خبر لمحذوف مثل ما تقدم۔ ومعناہ کبیرۃ العجزۃ ومدبرۃ حال من عجزاء والمعنی یبصر الناظر بہذہ الصفات فی حالتی الاقبال والادبار۔ ولا یشتکی مبنی للمجہول **ترجمہ** وہ سعاد جب سامنے سے دیکھی جاتی ہے تو باریک کمر معلوم ہوتی ہے اور جب پیچھے سے دیکھی جاتی ہے تو کلاں سرین معلوم ہوتی ہے۔ نہ اسکی کوتاہ قامتی کی شکایت کی جاتی ہے نہ درازی قد کی بلکہ وہ متوسط القامت ومیانہ قد ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ وہ ہر حال میں قابل تعریف ہے اور کامل الجمال اور بحالت اقبال باریک کمر ہونے کی اور بصورت ادبار کلاں سرین ہونے کی قید اس واسطے لگائی کہ باوجودیکہ وہ ہر حال میں باریک کمر و کلاں سرین ہے کہ دیکھنے والا باریکی کمر سامنے سے خوب دیکھتا ہے اور کلانی سرین پس پشت سے ظاہر اور روشن معلوم ہوتی ہے۔

تَجْلُو عَوَارِضَ ذِي ظَلْمٍ إِذَا ابْتَسَمَتْ — كَأَنَّهُ مُنْهَلٌ بِالرَّاحِ مَعْلُولُ

ضمیر تجلو سعاد۔ وذی ظلم صفۃ لمحذوف ای ثغر ذی ظلم۔ وتجلو ای تکشف ومنہ جلوت العروس ای اوضحتہ وکشفتہ۔ والعوارض جمع عارض اوعارضۃ وانما یکون جمع فاعل علی فواعل شاذا اذا کان صفۃ للعاقل کفارس وفوارس وہنا لیس کذلک واختلف فی معنی العوارض فقیل ہی الاسنان کلہا و قیل ہی الضواحک خاصۃ وہی من الاسنان ما تظہر عند الضحک۔ وقیل ہی الضواحک والانیاب وقیل غیر ذلک وظلم کقفل ماء الاسنان وبریقہا۔ وقیل رقتہا وبیاضہا۔ وفی ہذا المعنی دلالۃ علی وصفین آخرین مما یستحسن ویرغب الیہ۔ الاول حداثۃ السن۔ فان الانسان کلما طعن فی السن تغیر لون اسنانہ ومال الی الصفرۃ او الخضرۃ۔ الثانی النظافۃ۔ لان تغیر الاسنان انما یظہر عن ترک تعہدہا بالسواک ونحوہ۔ واذا بمعنی وقت ہو خال عن معنی الشرط فلا یحتاج الی الجواب وہی ظرف لتجلو ویقال ابتسم کاکتسب وتبسم کتکلم وسم کجلس اذا ضحک ضحکا وخفیفا۔ وجملۃ کانہ بالراح معلول اما مستانفۃ او صفۃ للثغر المحذوف او حال منہ والضمیر یعود الی الموصوف وہو الثغر۔ ومنہل کمکرم اسم مفعول من انہلہ اذا سقاہ النہل بفتحتین وہو الشرب الاول۔ وقولہ بالراح متعلق بمنہل۔ فالمعنی کانہ مشرب بالراح شربا اولا۔ ومعلول خبر ثان لکان۔ وہو اسم مفعول من علہ یعلہ بضم العین علی القیاس وبکسرہا علی خلافہ فہو معلول ای سقی ثانیا فان العلل بفتحتین الشرب ثانیا کما ان النہل بفتحتین الشراب اولا۔ واصل ذلک ان الابل اذا شربت فی اول الورد سمی ذلک نہلا فاذا اردت الی اعطانہا ثم سقیت ثانیا سمی ذلک عللا۔ ترجمہ سعاد جب تبسم فرماتی ہے تو وہ ایسے دندان آبدار چمکتے دمکتے یا باریک وسفید ظاہر کرتی ہے کہ گویا ان کو دوبار شراب ناب میں ترکیا گیا ہے۔ اور غوطہ دیا گیا ہے۔ دانتوں کی چمک اور آبداری ایسی شے ہے جس کو لطیف الطبع اشخاص خصوصاً عشاق جو حسن کے جوہر شناس ہیں ہمیشہ پسند کرتے ہیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم براق الثنایا تھے۔ یعنی صاحب دندان آبدار وتاباں تھے۔ اور ایسے ہی باریکی وسفیدی دندان انسان کی صفات جمال میں شمار ہوتی ہے۔ اور ان وصفوں سے دو اور عمدہ اوصاف ظاہر ہوتے ہیں۔

جن پر اُن کے قدردان مرتے ہیں۔ اول نوجوانی۔ کیونکہ جب آدمی کلاں سال ہو جاتا ہے تو اُسکے دانتوں کا رنگ مائل بزردی یا سبزی ہو جاتا ہے۔ دوسرے نفاست مزاج کیونکہ دانتوں کا تغیر رنگ اُنکی بیخبری سے پیدا ہوتا ہے یعنی جبکہ اُنکی مسواک وغیرہ سے غفلت کیجاوے اور اثبات وصف تبسم سے دو اور عمدہ باتوں کی طرف اشارہ ہے۔ اول خندہ پیشانی کیطرف دوسرے وضعداری اور متانت کی جانب کیونکہ کھلکھلا کر ہنسنا چھچھوراپن گنا جاتا ہی جو شاندار محبوب کے لیے ہرگز مناسب نہیں ہے۔ اور اس لیے حضرت رسالت پناہ سے اس قسم کا ضحک منقول نہیں ہے بلکہ اوصاف شریفہ میں منقول ہے کہ ان ضحکہ کان تبسما۔ یعنی عادت شریف تبسم کی تھی۔ اگر کوئی اعتراض کرے کہ شاعر نے اپنے قصیدہ مدحیہ میں ذکر شراب ام الخبائث کا اُسکی تحریم کے بعد کسطرح جائز سمجھا تو اُس کا جواب یہ ہے کہ یہ ذکر حسب عادات شعرا کیا اور بسبب جدید الاسلام ہونے کے معذور سمجھا گیا۔ جیسا کہ سعاد کے ذکر میں لکھا گیا۔

| | |
|---|---|
| شُجَّتْ بِذِی شَبَمٍ مِّنْ مَّاءِ مَحْنِيَةٍ | صَافٍ بِأَبْطَحَ أَضْحَىٰ وَهُوَ مَشْمُولُ |

شُجّت ای مزجت من الشج وہو الکسر ومنہ شج راسہ۔ وشججہا للمبالغۃ وہو مجاز واعلم ان الخمر اذا بقیت علی اصلہا من غیر خلطہا ما قیل لہا صرفۃ فان خلطت بما قیل لہا ممزوجۃ قل المزج او کثر۔ فان مزجت حتی رقت ولطفت ولم تنکسر سورتہا قیل لہا مشعشعۃ من قولہم ظل شعشاع اذا کان رقیقا لا کثیفا فان زید علی ذلک حتی انکسرت سورتہا قیل شجت۔ وان زید علی ذلک حتی ذہبت قوتہا قیل قتلت وہو مجاز ایضا لان القتل فی الاصل ازہاق الروح۔ وقولہ بذی شبم ای بماء صاحب برد شدید اذ الشبم بفتحتین البرد الشدید۔ والماء البارد مما یستطاب شربہ ویستعذب۔ و ربما مزجوا الخمر بالماء الحار ولعل ذلک کان یقع لہم فی البرد الشدید الذی یجمد فیہ الخمر لشدتہ فاذا مزجت بالماء الحار الطفہا ورقہا بخلاف البارد فانہ یزیدہا جمودا۔ والمحنیۃ بفتح المیم وسکون الحاء وکسر النون وبفتح الیاء المخففۃ منعطف الوادی والابطح المسیل الواسع الذی فیہ دقاق الحصی وقولہ اضحی ای کونہ ماخوذا فی وقت الاضحی۔ فاضحی تامۃ وقولہ وہو مشمول ای الحالۃ

مشمول فا لوا والمحال و المشمول ہو الذی ضربتہ ریح الشمال حتی برد۔ فان ریح الشمال اشد تبرید الماء من غیرہا من الریاح خصوصاً بارض الحجاز لرقتہا و لطافتہا **ترجمہ** جب دندان محبوبہ کو کہا کہ وہ ایسے صاف و براق ہین کہ گویا اُن کو دوبار شراب میں ترکیا ہے تو اب اُس شراب کی تعریف کرتا ہے کہ وہ ایسی آب آمیختہ ہے کہ اُسکے پانی میں چھ وصف ہیں۔ اول یہ کہ وہ خوب سرد ہے۔ اور آبِ سرد ایک بڑی نعمت اور مزیدار شے ہے۔ دوسرا یہ کہ وہ پانی نالی کے کنگڑا اور موڑ سے لیا گیا ہے جہاں بسبب تبدیل سمت ہوائیں اکثر زور سے چلتی ہیں اور وہاں کے پانی کو خس و خاشاک سے پاک اور خنک کرتی ہیں۔ تیسرے یہ کہ وہ پانی بذات خود کوڑے اور مٹی سے صاف ہے جسکی آمیزش شراب کو مکدر نہیں کرتی۔ چوتھے یہ کہ جس جگہ کے نالے سے وہ پانی لیا گیا ہے وہاں کا گھاٹ چوڑا چکلا ہے اور اُسکی تہ میں چھوٹے چھوٹے سنگریزے ہیں پس گھاٹ کے چوڑے ہونے سے کثرت پانی کا قوی احتمال ہے اور بسبب سنگریزوں کے پانی خوب صاف ہے۔ پانچواں یہ کہ وہ پانی نالے سے بوقت چاشت یعنی تھوڑے دن چڑھے لیا گیا ہے جو بسبب قرب شب سرد ہوتا ہے۔ چھٹا یہ کہ اُس پر باد شمالی کے جو اور ہواؤں کی نسبت زیادہ سرد ہوتی ہے خوب جھوکے لگے ہیں اور اس لئے وہ پانی نہایت سرد ہوتا ہے۔ اب یہاں دو سوال ہو سکتے ہیں۔ اول یہ کہ شاعر نے شراب ممزوجہ یعنی آب آمیختہ کو صرفہ یعنی خالص پر کیوں ترجیح دی اور پسند کیا۔ دوسرے یہ کہ اگر آمیزش آب بھی اختیار کی تھی تو قسم شجہ ہی کو کیوں اختیار کیا۔ یعنی اُس شراب کو جس میں آمیزش آب اُس کی تیزی کو کم کردے۔ جواب اول یہ ہے کہ شراب خالص جس کو صرفہ کہتے ہیں گرم خشک ہوتی ہے اور شراب آب آمیختہ گرم تر پس چونکہ خشکی مضرت رسان ہے اس لئے رفع خشکی کے ممزوجہ اختیار کی۔ جواب اعتراض دوم یہ ہے کہ قسم شعشعہ میں تیزی شراب بالکل نہیں جاتی اور قسم قتل میں تیزی بالکل نہیں رہتی اسلئے شعشعہ کو مضر سمجھکر پسند کیا او رقتل کو اسلئے کہ اسمیں بالکل نشاط نہیں

رہتی پس اعدل اقسام کو جو شج سے ہے پسند کیا

| | |
|---|---|
| تَنْفِي الرِّيَاحُ الْقَذٰى عَنْهُ وَأَفْرَطَهُ | مِنْ صَوْبِ سَارِيَةٍ بِيضٌ يَعَالِيلُ |

یقال نفاہ ای طردہ۔ والقذی بالقاف والذال المعجمۃ مایسقط فی العین و الشراب المراد ہنا مایقع فی الماء مما یکدرہ ویشوبہ وعنہ متعلق بالفعل قبلہ والضمیر للابطح۔ والجملۃ فی المعنی تعلیل وتاکید لقولہ صاف وافرطہ ای ملاءہ بالماء۔ ومن صوب متعلق بافرطہ۔ والصوب المطر۔ وساریۃ ای آتیۃ لیلا من السری وہو السیر لیلا۔ ویروی غادیۃ ای الآتیۃ غدوۃ وفی کل اشارۃ الی برودۃ للماء۔ وقولہ بیض فاعل افرطہ وہی جمع ابیض او بیضاء۔ واختلف فی معناہا فقیل الجبال الشدیدۃ البیاض وہو الظاہر الذی یرشد الیہ المعنی۔ وقیل السحب ورد لاقتضائہ ان السحابۃ الساریۃ امدت السحائب البیض التی ملأت الاباطح ولیس ہذا مراد الشاعر ولا ہو الواقع لان السحب البیض تکون خالیۃ عن المطر۔ والحاملۃ للمطر لونہا یکون اغبر۔ وقولہ یعالیل صفۃ لبیض ومفردہ یعلول۔ یقال ثوب یعلول اذا علّ بالصبغ ای اعید علیہ مرۃ بعد اخری من العلل وہو الشرب الثانی ترجمہ اُس پانی سے جو شراب مذکور میں ملایا گیا ہے۔ ہوائیں خس وخاشاک کو دور کرتی ہیں اور اُس وسیع الطح یعنی چوڑے چکلے گھاٹ کو جس میں سے وہ پانی لیا گیا ہے خوب سفید پہاڑوں نے ایسے باران کے پانی سے جو بوقت شب یا بوقت صبح اُس پر برسا پُر کردیا ہے۔ مقصود شاعر بیان خنکی وصفائی اُس پانی کا ہے جو شراب میں ملایا گیا کیونکہ جو پانی ایسے صاف پہاڑ پر بوقتِ شب یا صبح جو اوقات خنکی کے ہیں برسے اور جمع ہوکر نالے میں آویگا تو وہ بیشک ٹھنڈا اور نہایت صاف ہوگا۔ کیونکہ پہاڑ سخت چیز ہے وہاں سے پانی میں مٹی وغیرہ نہیں ملیں گی۔

| | |
|---|---|
| أَكْرِمْ بِهَا خُلَّةً لَوْ أَنَّهَا صَدَقَتْ | مَوْعُودَهَا أَوْ لَوَ انَّ النُّصْحَ مَقْبُولُ |

ای ما اکرمہا الخ فاکرم فعل تعجب جی بہ علی صورۃ فعل الامر ولذلک لا یرفع الظاہر وفاعلہ ہنا الضمیر المجرور بالباء الزائدۃ لاصلاح اللفظ علی حد قولہ تعالی اسمع بہم وابصر یوم یاتوننا ای ما اسمعہم

والبصر ہم فی ذلک الیوم والمراد بالکرم کرم الحب واشرف الاردمتہ ای الاصل او ما ہو خلاف
البخل وہو الجود وکلاہما محمودان۔ والمتبادر المعنی الثانی۔ ویروی یا ویحہا وہی کلمۃ ترحم
یقال لمن وقع فی مہلکۃ لایستحقہا تاسفا علیہ کمافی قولہ صلی اللہ علیہ وسلم ویح عمار تقتلہ
الفئۃ الباغیۃ وکذلک یروی یا ویلہا وہی کلمۃ عذاب یقال لمن یستحق الہلکۃ کمافی قولہ
تعالی ویلک آمن ان وعداللہ حق۔ وقولہ خلۃ بضم الخاء المعجمۃ وتشدید اللام وہو منصوب
علی التمییز ای من جہۃ کونہا خلۃ وہی بالضم صفاء المودۃ واطلقہا ہنا علی المحبوبۃ مبالغۃ
ویحتمل انہ علی تقدیر ذات ای ذات خلۃ فتکون الخلۃ بمعنی الصداقۃ کمافی قولہ تعالی یوم لابیع
فیہ ولاخلۃ ولاشفاعۃ۔ وقولہ لوانہا صدقت موعودہا ای التمنی انہا صدقت موعودہا
فلو للتمنی وہو الاقرب لاستغنائہ عن التقدیر اذلاجواب لہا۔ ویحتمل انہا شرطیۃ وجوابہا
محذوف یدل علیہا ماقبلہا ویکون قدعلق الامر علی صدقہا لموعودہا۔ فعلی روایۃ اکرم
بہا یکون کرمہا معلقا علی صدقہا موعودہا وہذا لابلاغۃ فیہ۔ وعلی تقدیر جعلہا للتمنی یکون
کرمہا ثابتا فی کل حال ففیہ غایۃ المدح۔ وعلی روایۃ فیالہا او یاویحہا او یاویلہا یکون
التقدیر لوانہا صدقت موعدہا لکملت خلالہا اولکان خیرالہا۔ وقولہ موعودہا یحتمل
ثلاثۃ اوجہ۔ الاول ان یراد بہ الشخص الموعود ای لوانہا صدقت الشخص الذی وعدتہ
والثانی ان یراد بہ الشئ الموعود ای لوانہا صدقت فی الشئ الذی وعدتہ بہ۔ وعلی ہذین
الاحتمالین فہو اسم مفعول والثالث ان یراد بہ الوعد فیکون مصدرا علی رای ابی الحسن
ان المصدر یاتی علی زنۃ مفعول کالمعسور والمیسور وقولہ اولو ان النصح مقبول یقرء
بنقل حرکۃ الہمزۃ علی واو لو وحذف الہمزۃ للوزن۔ واو حرف عطف بمعنی الواو لانہ تتمنی
کلامن الصدق فی الوعد وقبول النصح لا احدہما علی تقدیر جعل لو للتمنی وکرمہا متعلق
علی کل منہما۔ والنصح بضم النون خلاف الغش وہو ارادۃ الخیر للمنصوح والمراد نصحی
ایاہا۔ ترجمہ سعاد محبوبہ ہونیکی جہت سے کس قدر اچھی اور عمدہ ہے کاش وہ وعدہ کی

کبھی سچی ہوتی اور ہماری نصیحت مانتی۔ یا اگر اُس میں یہ دو وصف بھی ہوتے تو اُس کا کیا کہنا تھا۔ و للہ در القائل۔

| | |
|---|---|
| جز ایں قدر نہ تواں گفت در جمالِ تو عیب<br>ندانم از چہ سبب رنگ آشنائی نیست | کہ خالِ مہر و وفا نیست روئے زیبا را<br>سہی قدان و سیہ چشم و ماہ سیما را |

اور لفظ موعود کے تین معنے ہو سکتے ہیں۔ یا تو مراد شخص موعود ہے۔ اس صورت میں یہ معنی ہوئے کہ اگر وہ شخص موعود سے وعدہ وفا کرے۔ یا موعود سے مراد شئے موعود ہے مثل وصل و بوسہ وغیرہ کے ان دونوں صورتوں میں وہ اسم مفعول کا صیغہ رہا۔ یا اُس سے مراد وعدہ ہے۔ اس صورت میں وہ مصدر ہوگا مثل معسور اور میسور کے اور مراد وعدہ سے وعدۂ ملاقات یا کوئی اور امر متعلق بالوصل ہے۔ اگر کوئی یہ اعتراض کرے کہ خلاف وعدگی ایک امر قبیح ہے محبوبہ کے لیے اس کا اثبات سخت نامناسب ہے۔ جواب اُس کا یہ ہے کہ جو عورتوں کے لیے ایسی قبیح ہے جیسا بخل مرد کے لئے پس اگر محبوبہ سہل الوصال ہو تو وہ ایک اجیرن یا خادمہ ہے۔ نہ معشوقہ مطلوبہ۔ اس لیے معشوقوں کے لیے خلاف وعدگی اور بیوفائی ایک عمدہ جوہر شمار ہوتا ہے جس کو شاعران نازک خیال طرح طرح سے اپنے کلام میں لاتے ہیں۔ وعلی ہذا ما اعجب قول القائل۔

| | |
|---|---|
| خلاف وعدہ ہم راہے ازیں نزدیک تر دارد | چرا امشب نمی آئی اگر نائی لفردا ہم |

اور درصورت یا ویلہا کے یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ لفظ ویل کلمۂ عذاب ہے شخص مستحق العذاب کے حق میں استعمال کرتے ہیں عاشق کو اس کا استعمال معشوق کے حق میں خلاف شان عشق ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جب عاشق درد ہجراں و اخران مفارقت سے بجان آ گیا تو بے اختیار اُس کے مُنہ سے یہ کلمہ بددعا کا اوپر کے جی سے بے ارادے و خواست نکل آیا ہے۔ جیسا کسی نے کہا ہے ؎ ادعو علیک و قلبی یقول

یارب لاالا، ایسا ہی ایک بیچارہ عاشق آلام ہاجرت سے تنگ آکر اپنے معشوق کو بنی طرح کوستا ہے۔

| | |
|---|---|
| اے خداوندیکے یار طرح دارش دہ<br>تا بداند کہ شب ما بچہ ساں مے گزرد | دلبرے عشوہ گرے شوخ وجفا کارش دہ<br>درد عشقش بدہ دمے دہ وبسیارش دہ |
| لٰکِنَّہَا خُلَّۃٌ قَدْ سِیْطَ مِنْ دَمِہَا | فَجْعٌ وَّوَلْعٌ وَّاِخْلَافٌ وَّتَبْدِیْلُ |

لکن ہنالتاکید مفہوم ما قبلہا مع زیادۃ علیہ۔ والہاء لسعاد۔ وخُلّۃٌ بمعنے خلیلۃ وصدیقۃ کما تقدم وسیط بکسر السین المہملۃ والشین المعجمۃ معناہ خلط۔ یقال ساط اذا خلطہ بغیرہ حتی صار اشئیا واحدا ومنہ قیل للآلۃ التی یقرب بہا سوط لانہا تسوط اللحم بالدم ای تخلطہ بہ۔ ومن دمہا متعلق بسیط ومن بمعنی الباء او فی وفجع نائب فاعل سیط وہو بفتح الفاء وسکون الجیم الاصابۃ بالمکروہ۔ وولع عطف علی فجع معناہ الکذب۔ والاخلاف خلاف الوفاء یعنی خلف الوعد۔ وتبدیل ہو تبدیل شئی بغیرہ والمراد بہ ہنا تبدیل خلیل بخلیل **ترجمہ** لیکن سعاد ایسی محبوبہ ہے کہ اس کے خون میں عاشق کا ستانا اور جھوٹھ بولنا اور خلاف وعدگی کرنا اور اپنے عاشقوں کا بدلنا یا تبدیل اوقات ملاقات ملا یا گیا ہے یعنی یہ چار اوصاف مذکورہ اس کی سرشت میں داخل ہیں جنکے تغیر کی اس کو قدرت ہی نہیں ہے۔ اس بیت میں اجتماع ضدین ہے کیونکہ اس میں ظاہرا شکایت محبوبہ ہے اور سیط جو بلفظ مجہول لایا ہے محبوبہ کی مجبوری پر دلالت کرتا ہے پس وہ اشارہ رفع شکایت کا ہے کہ وہ کیا کرے جبکہ وہ متصف بصفات مذکورہ مخلوق ہوئی ہے۔ پس وہ بیجرم ہے۔ ایسا ہی ایک شاعر ہندی اپنی معشوقہ کو جرم سنگدلی اور قساوۃ قلبی سے بری کرتا ہے اور کہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ترا اے صانع تقدیر ہم نے کیا بگاڑا تھا | کہ اس نازک بدن کا دل بنایا سنگ خارا سا |

اور لفظ تبدیل سے مراد تبدیل عشاق ہے یعنی محبوبہ ہرجائی ہے۔ بسبب نزاکت مزاج وعدم استقلال کبھی زید کی طرف مائل ہوتی ہے اور کبھی خالد کی طرف۔ ایسے ہی

عیب سے گھبرا کر ایک درمند کہتا ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بدنام ہے جسے طبع الٰہی حبیب کی | | بچائے کاش شکل مری اُس رقیب کی | |

اب احتمال ہے کہ یہ عیب محبوبہ میں واقعی ہو۔ یا بمقتضائے غیرتِ عشق ایجادِ عاشق ہو۔ یہ غیرتِ عشق کا لازمی اور ضروری امر ہے۔ وما احسن ما قال ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| با سایا ترا نمی پسندم | | عشق ست و ہزار بدگمانی | |

دوسرا کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| خط اُس کو بھیج کے سادہ کوئی ملول نہ ہو | ہمیں یقین نہ ہو قاصد اگر رسول بھی ہو |
| فَمَا تَدُومُ عَلَى حَالٍ تَكُونُ بِهَا | كَمَا تَلَوَّنُ فِي أَثْوَابِهَا الْغُولُ |

الفاء للسببیۃ۔ ای بسبب ما جبلت علیہ من الاخلاف والتبدیل لاتستمر علی حال والحال ما علیہ الانسان من خیر وشر۔ وتذکر وتونث۔ وتذکیر لفظہا افصح من تانیثہ۔ وتانیث وصفہا وضمیرہا افصح من تذکیرہ۔ وقد جری الناظم علی الافصح فیہا حیث قال علی حال ولم یقل علی حالۃ۔ وقال تکون بہا ولم یقل تکون بہ۔ وجملۃ تکون بہا فی محل جر صفۃ لحال۔ والمستتر فی تکون للخلۃ۔ وقولہ کما تلون فی اثوابہا الغول صفۃ مصدر محذوف دل علیہ ما قبلہ اذ الذی لا یدوم علی حال یکون متلونا فکانہ قال انہا تتلون تلونا کما تتلون فی اثوابہا الغول وتلون فعل مضارع حذفت احدی التائین منہ للتخفیف وفی اثوابہا حال من الغول مقدمۃ علیہ۔ والغول فاعل للفعل قبلہ والہاء فی اثوابہا للغول المتقدم رتبۃ۔ والغول بالضم کل شئی اغتال الانسان والمراد ہنا الواحد من السعالی جمع سعلاۃ وہی اناث الشیاطین لانہا فی زعمہم تغتالہم۔ اولانہا تتلون فی کل وقت من قولہم تغولت علی البلاد اذا اختلف۔ واعلم ان للعرب امورا تزعمہا لا حقیقۃ لہا منہا ان الغول تترائے لہم فی الفلوات وتتلون لہم وتضلہم عن الطریق۔ ومنہا الہدیل زعموا انہ فرخ علی عہد نوح علیہ السلام فصادہ بعض الجوارح وان جمیع الحمام تبکیہ الی یوم القیامۃ قال بعضہم ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| یذکرنیک حسین العجول | | وصوت الحمامۃ تدعو ہدیلا | |

والعجول بالفتح الفاقد لولدہا من الابل **ترجمہ** پس محبوبہ اس لیے کہ وہ خلاف وعدگی وتبدیل پر مجبور ہے۔ کسی ایک حال پر ثابت قدم نہیں رہتی ہے۔ کبھی اپنے عاشق سے ملتی ہے اور کبھی اُس سے القطع کرتی ہے۔ کبھی خوش اور کبھی ناخوش۔ اور کبھی ایک عاشق کو پسند کرتی ہے اور کبھی دوسرے کو اور طرح طرح کے روپ بدلتی ہے جیسے چڑیل قسم قسم کی صورتوں میں اور لباسوں میں ظاہر ہوتی ہے مگر عاشقِ صادق کا حال مثل اس شعر کے رہتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بہر رنگے کہ خواہی جلوہ گر باش | | کہ من آں قد موزوں می شناسم | |
| وَلَا تَمَسَّكُ بِالْوَعْدِ الَّذِيْ زَعَمَتْ | | اِلَّا كَمَا تُمْسِكُ الْمَاءَ الْغَرَابِيْلُ | |

الواو عاطفۃ۔ ولا نافیۃ۔ وتمسک بفتح التاء والمیم والسین المہملۃ المشددۃ اصلہ تتمسک حذفت احدی التائین تخفیفا۔ وفی نسخۃ بدل الوعد العہد وفی بعضہا القول۔ وجملۃ زعمت صلۃ الذی۔ والعائد محذوف۔ وزعمت اما بمعنی تکفلت او بمعنی قالت۔ وقولہ الا کما تمسک الخ ای الا تمسکا کما تمسک الغرابیل الماء۔ ففیہ تشبیہ معدوم بمعدوم فی صفۃ اللازم کقولہ تعالی حتی یلج الجمل فی سم الخیاط **ترجمہ** محبوبہ اپنے عہد اور وعدہ پر اس قدر جمتی ہے جس قدر چھلنیاں پانی کو تھامتی ہیں یعنی وہ اپنے عہد پر ثابت قدم نہیں رہتی اس کا عہد اُس کے دل میں سے ایسا جلد نکل پڑتا ہے اور محو ہو جاتا ہے جیسا غربال سے پانی فوراً نکل پڑتا ہے۔ اگر کوئی اعتراض کرے کہ ایسے اوصاف قبیحہ ہر شخص اپنے دشمن کی طرف بھی یکایک نسبت نہیں کرتا۔ پس عاشق کو کب مناسب ہے کہ اُن کو اپنے محبوب کی طرف باوجود دعوی عشق منسوب کرے عاشق کا ردیہ تو موافق مصرعہ ذیل کے ہونا چاہیے کہ:۔

| | | |
|---|---|---|
| | ہرچہ از دوست میرسد نیکوست | |

اس کے دو جواب دیئے گئے ہیں۔ اول یہ کہ خلف وعدہ وغیرہ اوصاف کی نسبت معشوق کی طرف صرف بخیال اُن امور کے ہے جو محبت سے تعلق رکھتے ہیں مثل

وصل اور ہجر کے نہ مطلقاً پس یہ اوصاف شان محبوب کو نقصان رساں نہیں ہیں۔ بلکہ اس صورت میں یہ اوصاف اُس کے علوشان کے باعث ہوتے ہیں۔ کما قیل۔ الجود فے الخود مثل البخل فی الرجل،، دوسرا جواب یہ کہ عشاق جو اپنے محبوب کی نسبت بیوفائی وعہد شکنی وغیرہ کا ذکر کرتے ہیں یہ بمقتضائے غیرت عشق ہوتے ہیں۔ یعنی اس غرض سے کہ اور لوگ عاشقانہ محبوب کی طرف رغبت نہ کریں بلکہ اُس سے متنفر اور محترز رہیں۔ اور محبوب صرف اُنہیں کے حصے میں رہے۔ و للہ در القائل۔

| | |
|---|---|
| برادرانہ بیا قسمتے کنیم رقیب | جہاں و ہرچہ در وہست از تو یار از من |
| فَلَا یَغُرَّنْکَ مَا مَنَّتْ وَمَا وَعَدَتْ | اِنَّ الْاَمَانِیَّ وَالْاَحْلَامَ تَضْلِیْلُ |

الفاء واقعۃ فی جواب شرط مقدر فتکون للسببیۃ بدون عطف لان ماقبلہا اخبار ومابعدہا انشاء وعطف احدہما علی الآخر ممنوع علی الصحیح۔ ویغرنک فعل مضارع مبنی علی الفتح لمباشرۃ نون التاکید الخفیفۃ۔ والخطاب یحتمل ان یکون لنفسہ علی سبیل التجرید فیکون التفاتا من التکلم الی الخطاب۔ ویحتمل ان یکون خطابا لغیرہ ممن یصلح کونہ مخاطباً فلا التفات۔ وقولہ مامنّت ای مامنتک ایاہ ای حملتک علی تمنیہ مشتقۃ من التمنیۃ وہی ان تحمل غیرک علی ان یتمنٰی منک شئیاً۔ او بمعنی کذبت علیک فیہ من المین وہو الکذب فانہ یقال مناہ بکذا یمنیہ اذا کذب علیہ فیہ۔ وما یحتمل ان یکون موصولا او نکرۃ موصوفۃ بمعنے شئی۔ وما وعدت ای ما وعدتک ایاہ او وعدہا ایاک الوصل۔ والامانی بتشدید الیاء جمع امنیۃ کالاضاحی و اضحیۃ۔ والاحلام جمع حلم بضمتین وہو مایراہ النائم۔ والتضلیل علی تقدیر مضاف ای ذوات تضلیل او جعلت نفس التضلیل علی حد قولہم رجل عدل **ترجمہ** پس چاہیئے کہ اُس کا تجکو آرزو مند وصل کرنا یا وصل اور ترک جور وجفا کا جھوٹا وعدہ کرنا فریب نہ دے اور دھوکے میں نہ ڈالے۔ کیونکہ انسان کی دور دراز آرزوئیں اور خوابہائے پریشان عین گمراہیاں یا سبب گمراہی ہیں۔ پس اُن پر بھروسا کرنا بے فائدہ ہے۔ افلاطون

کا قول ہے کہ آرزوئیں بیداری میں خواب دیکھنا ہے۔ ایک شخص نے ابن سیرین سے پوچھا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں خشکی میں تیرتا ہوں اور بغیر ہوا میں اُڑتا ہوں آپ نے جواب دیا کہ تو دور دراز آرزوئیں کرتا ہے مگر بیچارہ عاشق کیا کرے اُس کا کل سرمایہ آرزوئیں ہی ہیں۔ انھیں کے ذریعہ سے دل خوش کرلیتا ہے اور انھیں کے بھروسہ پر کچھ چین و آرام پاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| كَانَتْ مَوَاعِيدُ عُرْقُوبٍ لَهَا مَثَلاً | | وَمَا مَوَاعِيدُهَا إِلَّا الْأَبَاطِيلُ |

کانت بمعنی صارت کما فی قولہ تعالیٰ فکانت ہباء امنبثا ومواعید جمع معیاد کموازین ومیزان۔ وعرقوب بضم العین وسکون الراء وضم القاف وبعدہا واو۔ وفی آخرہا باء موحدۃ فقیل ہو عرقوب بن معد بن زہیر وقیل عرقوب ہی صخر۔ وہو مشہور باخلاف الوعد۔ وکان من امرہ انہ وعد اخاہ ثمر نخلۃ وقال ائتنی اذا اطلع النخل فلما اطلع قال ائتنی اذا ابلح فلما ابلح قال ائتنی اذا ازہی۔ فلما ازہی قال ائتنی اذا ارطب فلما ارطب قال ائتنی اذا صار تمرا فلما صار تمرا اجزہ من اللیل ولم یعطہ شئیا۔ فضربوا بہ المثل فی خلف الوعد۔ وقولہ لہا ای للمحبوبۃ۔ والمثل ہو الذی حاکیت بہ شئیا آخر۔ والاباطیل جمع باطل علی غیر قیاس وہو ضد الحق **ترجمہ** وعدے عرقوب کے محبوبہ کے لیے مثل ہوگئے کیونکہ تمام وعدے اُس کے جھوٹے ہیں اور وہ اپنی کہے کو کبھی پورا نہیں کرتی۔ وفی نسخۃ وما مواعیدہ الا الاباطیل فضمیر مواعیدہ للعرقوب۔ اس شعر میں ناظم رضی اللہ عنہ نے اُن عشاق کا مسلک اختیار کیا ہے جو اپنے محبوب سے درباب خلاف وعدگی مناقشہ اور عتاب کرتے ہیں۔ کما قال بعضہم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | تو نہ آیا آگئیں آنکھیں مری | | سنگدل پتھرا گئیں آنکھیں مری | |
| | ای وعدہ خلاف ایسی ہے منتظری تیری | ناسخ | دروازہ کی بند ہر شب زنجیر نہیں کرتا | |
| | ہوگیا ہوں انتظارِ آمدِ ساقی میں کور | ولہ | نشہ کے ڈوروں کی جا آنکھوں میں جالا ہوگیا | |

وقال الحافظ الشیرازی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| گشتہ بودی کہ شوم مست و دو بوست بہم | وعدہ از حد بشد و ما ندو دیدیم و نہ یک |

اور بعض در مند معشوق کی خلاف وعدگی اور انتظار کو پسند کرتے ہیں اور وعدہ ہی کے سہارے زندگی بسر کرتے ہیں۔ کما قیل ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| | جو مزہ انتظار میں دیکھا | نہ کبھی وصلِ یار میں دیکھا | |
| وقال بعضہم | رکھتا ہی ہر گھڑی در و دیوار پر نظر | تجکو مزا پڑا ہے اثر انتظار کا | |

الغرض عاشقوں کے مذاق مختلف ہیں یہ حق ہے۔ للجنون فنون۔

| | |
|---|---|
| اَرْجُوْ وَاٰمُلُ اَنْ تَدْنُوْ مَوَدَّتُهَا | وَمَا اِخَالُ لَدَيْنَا مِنْكِ تَنْوِيْلُ |

الرجاء بالمد ظنیۃ الظن بحصول الشئ۔ والامل الرجاء۔ والعطف لاختلاف اللفظین کما فی قولہ تعالیٰ فما وہنوا لما اصابہم فی سبیل اللہ وما ضعفوا۔ وتدنوای تقرب۔ والمودۃ المحبۃ۔ والبارز سعاد۔ واخال بکسر الہمزۃ علی الافصح بمعنے اظن۔ ومنک بکسر الکاف یعنی من جہتک وفیہ بعد قولہ مودتہا التفات من الغیبۃ الی الخطاب۔ فانکان فی قولہ ارجو وامل التفات عن الخطاب فی قولہ فلا یغرنک الی التکلم کان فی البیت التفاتان۔ والتنویل العطاء والمراد بہ ہنا الوصل۔ **ترجمہ** باوجودیکہ سعاد متصف بصفات خلاف وعدگی وجور وجفا ہے۔ میں اُس کے قرب محبت کا امیدوار اور خواہشمند ہوں۔ پھر بطور التفات کہتا ہے کہ اے سعاد تیری جانب سے عطاء دولت وصال بسبب اوصاف مذکورہ کے میرے خیال میں نہیں آتی۔ شاعر حالتِ اضطرار میں ہے۔ جب محبوبہ کی خلاف وعدگی وستم پیشگی کا خیال کرتا ہے۔ تو وصل سے ناامید ہو جاتا ہے۔ اور جس وقت یہ سمجھتا ہے کہ درصورت یاس زندگی دوبھر ہو جاویگی تو ناچار دامن امید پکڑ کر دل کو تسلی دیتا ہے اور امید وصال کا سہارا پکڑتا ہے۔ اور جوش محبت میں اُس کے جور و جفا کو بھول جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمْسَتْ سُعَادُ بِاَرْضٍ لَا يُبَلِّغُهَا | اِلَّا الْعِتَاقُ النَّجِيْبَاتُ الْمَرَاسِيْلُ |

امست ای صارت او بمعنی انہا رحلت فی وقت المساء فتکون تامۃ ویکون ہذا مقابلا للغداۃ فی قولہ ؎ وما سعاد غداۃ البین اذ رحلوا - فکانہ قال رحلت غدوۃ وامست - بارض بعیدۃ وہذا اشارۃ الی سرعۃ سیرہا لانہا سارت فی الیوم مسافۃ طویلۃ وقولہ بارض - الباء بمعنی فی کما فی قولہ تعالی وما کنت بجانب الغربی - والعتاق بکسر العین جمع عتیق بمعنی کریم الاصل وسمیت بذلک لانہا عتقت من العیوب ولہذا لقب بہ امیر المومنین الصدیق الاکبر رضی اللہ تعالی عنہ علی روایۃ وقیل لقولہ علیہ السلام ابوبکر عتیق اللہ من النار - والنجیبات جمع نجیبۃ القویۃ الخفیفۃ او النفیسۃ الفاضلۃ فی نوعہا ویروی النجیات بتشدید الیاء من غیر باء موحدۃ ومعناہ السریعات والمراسیل جمع مرسال بکسر المیم من قولہم ناقۃ مرسلۃ اذا کانت سریعۃ وضع الیدین فی السیر **ترجمہ** سعاد چلی گئی فاصلۂ بعیدہ پر - یا بوقت شام ایسے دور دراز منزل پر پہنچی کہ وہاں تک سوائے ناقہائے عمدہ نسل تیز رو مضبوط کے مجکو نہیں پہنچا سکتیں - ناقہ کی تعیین اس واسطے کی کہ قطع مسافت بعیدہ بے آب ودانہ شتر گھوڑے کی بہ نسبت باوجود گرانباری کے زیادہ کرسکتا ہے - گھوڑا تیز رو ہے مگر مسافت قلیلہ میں - مگر ہر قسم کا شتر بھی اس زودرسی کے لئے کافی نہیں بلکہ ناقۂ موصوفہ بصفات مذکورہ درکار ہے -

| | |
|---|---|
| وَلَنْ یُبَلِّغَہَا اِلَّا عُذَافِرَۃٌ | فِیْہَا عَلَی الْاَیْنِ اِرْقَالٌ وَّتَبْغِیْلُ |

قولہ عذافرۃ اے ناقۃ عذافرۃ صفۃ لموصوف محذوف - والعذافرۃ بضم العین وفتح الفاء الناقۃ الصلبۃ العظیمۃ ویقال للجمل عذافر اذا کان کذلک - وعلی الاین ای مع الاین فعلی بمعنے مع کما فی قولہ تعالے وان ربک لذو مغفرۃ للناس علی ظلمہم - والاین الاعیاء والتعب وقولہ ارقال مبتدء وخبرہ الجار والمجرور قبلہ والارقال بکسر الہمزۃ واسکان الراء المہملۃ و قاف بعدہا الف ولام ضرب من السیر السریع قال الجوہری ہو نوع من الخبب و قال ابن الاثیر ہو فوق الخبب والتبغیل بفتح التاء واسکان الباء الموحدۃ وکسر الغین

بعدہا یاء ساکنۃ ثم لام ضرب من السیر السریع ایضا فوق الخبب دون الارقال فلو ترقی الشاعر لقال تبغیل وارقال وانما یصنع کذلک لضرورۃ القافیۃ۔ واعلم ان فی مراتب سیر الابل اختلافا کثیرا۔ والذی ذکرہ ابن الصبغ الازدی فی ارجوزتہ ان اعلاہ التشعر بفتح التاء المثناۃ الفوقیۃ والشین المعجمۃ وضم العین المہملۃ مشددۃ بعدہا راء مہملۃ وہو غایۃ الطاقۃ فی السیر والارقال دونہ فی المرتبۃ۔ والتبغیل فوق العنق ودون الارقال۔ والعنق بفتح العین والنون فی آخرہ قاف ہو الذی تحرک فیہ عنق البعیر فیکون سیر تلک الناقۃ مع الاعیاء والتعب دائرا بین الارقال والتبغیل۔ فاذا اشتد بہا التعب یکون غایۃ ماینتہی الیہ سیرہا فی قلۃ السرعۃ التبغیل واذا خف تعبہا ترقت الی الارقال واما مع النشاۃ فیکون سیرہا التشعر ولا تسیر عنقا اصلا لقوتہا فاذا کان سیرہا مع الاعیاء علی ہذین الضربین السریعین فما ظنک بہا اذا کانت فی حال نشاطہا

**ترجمہ** اور اُس زمین میں نہیں پہنچا سکتی مگر وہ ناقہ جو بلند قامت اور جفاکش و سخت ہو کہ باوجود ماندگی و تھکن کے تیز چلے اور خوب دوڑے۔ جب بحال تکان اُس کی یہ صورت ہو تو بوقت نشاط اور تازہ دمی اُس کی تیزی جس قدر ہو تھوڑی ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنْ کُلِّ نَضَّاخَۃِ الذِّفْرٰی اِذَا عَرِقَتْ | عُرْضَتُہَا طَامِسُ الْاَعْلَامِ مَجْہُوْلُ |

الجار والمجرور خبر لمبتدء محذوف تقدیرہ ہی ای الناقۃ المذکورۃ او حال من العذافرۃ ومن تبعیضیۃ او مبینۃ للجنس۔ ونضاخۃ الذفری صفۃ لموصوف محذوف ای ناقۃ نضاخۃ۔ والنضاخۃ بفتح النون وتشدید الضاد کعلامۃ الکثیرۃ السیلان یقال عین نضاخۃ اذا کانت کثیرۃ الماء فوارۃ ومنہ قولہ تعالی فیہما عینان نضاختان۔ والذفری بالکسر کذکری ہی النقرۃ التی خلف اذن الناقۃ وہی اول مایعرق منہا واشتقاقہا من الذفر بفتحتین وہی الرائحۃ الظاہرۃ طیبۃ کانت کرائحۃ المسک او غیر طیبۃ کرائحۃ النتن وعرقت بکسر الراء من باب طرب وہو ظرف لنضاخۃ والا جواب لاذا ان جعلت مجردۃ عن معنے الشرط والا فعاملہا شرطہا والجواب محذوف ای اذا عرقت فہی نضاخۃ الذفری۔ وعرضتہا ای ہمتہا ومعنی طامس الاعلام مندرس العلامات وہو صفۃ

المحذوف ای سلوک طریق طامس الاعلام ومجهول صفۃ طامس موکدۃ فان کل طامس مجهول

**ترجمہ** جبکہ ناقہ کے دو عمدہ وصف یعنی درازی قامت وجفاکش ہونا اور کثرت سفر سے نہ تھکنا شاعر ذکر کر چکا تو اُس کے دو عمدہ اوصاف اور ذکر کرتا ہے اور کہتا ہے کہ ایک وصف اُس میں یہ ہے کہ وہ ناقہ اس قسم کی ہے کہ بسبب تیزی رفتار کے اُس کے کانوں کے پیچھے بشدت عرق جوش زن ہوتا ہے یعنی نہایت تیز چلتی ہے اور دوسرے یہ کہ ہمیشہ اُسکا قصد وسفر ایسے بیابانوں میں رہتا ہے جن میں نشان ہائے راہ ناپیدا اور مجهول ہوتے ہیں یعنے وہ بسبب کثرت سفر اور بیدار مغزی کے راہوں کو جن میں کوئی علامت اور نشان نہیں ہوتا خوب پہچانتی ہے۔ سوار کی غفلت اور خواب سے وہ گمراہ نہیں ہوتی اور یہ امر منجملہ اوصاف حسنۂ شتر ہے۔ شیخ الرئیس ابو علی بن سینا سے منقول ہے کہ وہ ایک قافلہ کے ساتھ سفر کرتا تھا اور ایک بیابان فراخ بے آب میں قافلہ راہ بھول گیا اور بشدت خوف ہلاک ہوا اس لیے اہل قافلہ نے ایک شتر کو جو اُن کے ساتھ تھا راہ نما بنایا اور اُس کی باگ اُسکے دوش پر ڈال کر خود مختار کر دیا۔ سو اُس نے منزل مقصود پر پہنچا دیا اور قافلہ ہلاکت سے بچ گیا۔ فسبحان الملہم الحکیم۔

| | |
|---|---|
| تَرْمِي الْغُيُوبَ بِعَيْنَيْ مُفْرَدٍ لَهِقٍ | إِذَا تَوَقَّدَتِ الْحِزَّانُ وَالْمِيلُ |

الغیوب بضم الغین جمع غائب کشهود جمع شاہد۔ والمراد بالغیوب آثار الطریق التی غابت عن العیون معالمها وبعینی مفرد لهق ای بعینین مثل عینی مفرد لهق فحذفت الصفۃ وہی لفظ مثل والمضاف بعدہا والمفرد ہو الثور الوحشی الذی انفرد عن انسیتہ وقد غلب علیہ وصف المفرد کما غلب الاغن علی الظبی فمتی قیل مفرد انصرف الی الثور المذکور۔ ومعنی لهق بفتح الہاء وکسرہا الابیض واذا فی قولہ اذا توقدت بمعنی وقد تجرد عن معنی الشرط وہو ظرف لتری والمراد بالتوقد اشتداد الحر تشبیها لہ بتوقد النار والحزان بکسر الحاء المهملۃ وتشدید الزاء المعجمۃ ہو المکان الغلیظ المصلب۔ وتجمع فی القلۃ علی احزۃ کعزیزۃ واعزۃ۔ والمیل بکسر المیم جمع میلا بفتحہا وہی

النقدۃ النضخۃ من الرمل ترجمہ وہ ناقہ ایسی دوربین اور تیز نظر ہے کہ نشان ہائے راہ کو جو محو ہو گئے ہیں اور اسلئے اوروں کو نظر نہیں آتے وہ اپنی دونوں آنکھوں سے جو مثل ہر دو چشم سفید و تنہا نرگاو دشتی کے ہیں اُسوقت دیکھتی ہے جب سخت زمینیں اور ریگ تودے بسبب شدت گرمی کے مثل آتش بھڑک اٹھیں۔ جب اُسکی تیزی نظر کا ایسے نازک وقت میں ایسا حال ہے تو اور اوقات میں تو بطریق اولی حدیدۃ البصر ہوگی۔ خلاصہ تعریف تیز نظری کی ہے۔ اب فوائد قیود معلوم کرنے چاہئیں۔ ناقہ کی آنکھوں کو نرگاو دشتی کی آنکھوں سے اسواسطے تشبیہ دی ہے کہ وہ نہایت تیز نظر اور شدت گرما پر بڑا صابر ہوتا ہے۔ خصوصاً دشتہا سے عرب میں جہاں حرارت و خشکی زیادہ اور پانی کمیاب ہے اور تنہائی کی قید اس لیئے لگائی ہے کہ ایسی حالت میں نرگاو منفرد نہایت تیز نظر ہوتا ہے۔ واسطے تلاش اپنے گلے کے اور بھی بسبب خوف صیاد کے اور گاو کی سفیدی کو ہر چند تیزی نظر میں دخل نہیں ہے مگر اُسکو بخیال خوشنمائی کے ذکر کیا ہے کہ آنکھیں اُسکی نہایت سیاہ ہوتی ہیں اس صورت میں اُسکی سفیدی رنگ کی سیاہی آنکھوں سے ملکر زیادہ خوشنما ہوگی۔ اور بعض کہتے ہیں کہ نرگاو دشتی سفید رنگ زیادہ تیز نظر ہوتا ہے۔ اس صورت میں اُسکی سفید رنگی کو بھی تشبیہ میں دخل ہوگا

| | |
|---|---|
| ضَخْمٌ مُقَلَّدُهَا عَبْلٌ مُقَيَّدُهَا | فِي خَلْقِهَا عَنْ بَنَاتِ الْفَحْلِ تَفْضِيلُ |

ضخم ای غلیظ و مقلدہا بضم المیم و فتح القاف و تشدید اللام موضع القلادۃ من العنق۔ والمراد بہ جمیع العنق تسمیۃ الکل باسم الجزء۔ و یؤیدہ قولہ فی البیت الآتی غلباء فان المراد بہ غلیظۃ العنق و قولہ عبل و یروی فعم ای غلیظ فالعبل بفتح العین وسکون الباء المہملۃ الغلیظ۔ و مقیدہا ہو قوائمہا۔ و قولہ فی خلقہا ہو بفتح الخاء و سکون اللام بمعنی الخلقۃ۔ والمراد بنبات الفحل الاناث من الابل المنسوبۃ للفحل المعد للضراب و قولہ تفضیل ای لہا تفضیل فی الہیئۃ والقوۃ ای تفضیل ترجمہ اس ناقہ کی گردن یا وہ جگہ جہاں قلادہ ڈالتے ہیں خوب تیار ہے اور اُس کے ہاتھ پانوں پر گوشت اور موٹے

ہیں اور اس کی سرشت میں اونٹ نہائے اولاد عمدہ سانڈ شتر پر کمال خوبی و فضیلت ہے۔ الحاصل ناظمؒ اس شعر میں ناقہ مذکورہ کے تین اوصاف کاملہ کا ذکر کرتا ہے۔ ایک فربہی گردن کا جس سے تمام جسم کی تیاری ثابت ہوتی ہے۔ دوسرے تیاری اور فربہی اُسکے ہاتھ پاؤں کی جس سے قوتِ رفتار اور طاقت تحمل گرانباری واضح ہوتی ہے۔ تیسرے یہ کہ وہ اونٹوں سے کلانی و تناسب اعضا یعنی خوبصورتی میں بڑھتی ہوئی ہے۔ بعض شارحین کہتے ہیں کہ ناظم نے جو وصف ناقہ میں اُسکی گردن کی فربہی کا ذکر کیا ہے اُس نے خطا فی الوصف کی ہے کیونکہ وصف واقعی ناقہ کا پتلی ہوئی گردن ہے۔ اس کا جواب اس طرح دیا گیا ہے کہ ضخم کی تفسیر یوں کیجاوے کہ وہ ناقہ بلحاظ جسم کے کلاں ہے اور باعتبار صفات کے عمدہ۔ اور یہ تفسیر منافی باریکی گردن کی نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| غَلْبَاءُ وَجْنَاءُ عُلْكُومٌ مُذَكَّرَةٌ | فِي دَفِّهَا سَعَةٌ قُدَّامُهَا مِيلُ |

غلباء بفتح الغین وسکون اللام ای غلیظة الرقبة والوجناء بفتح الواو وسکون الجیم ای العظیمة الوجنتین وہما ارتفع من الخدین وہذا الوصف ممدوح فی الابل بخلاف الخیل فان الممدوح فیہا قلة لحم الخدین وقیل الوجناء الناقة الشدیدة ماخوذة من الوجین وہو ما صلب من الارض والعلکوم بضم العین المہملة وسکون اللام معناہ الشدیدة وہی تاکید الوجناء کررہا لکونہا اعلیٰ وصفہا والمذکرة بضم المیم مع فتح الذال وتشدید الکاف المفتوحة مع فتح الراء کالذکر من الابل فی عظم خلقتہا وقد یراد بالذکر ضد الانثیٰ۔ فقد قال بعض الحکماء ان الذکر من الابل احسن خلقا واقل عتبا واعز نفسا واکرم عہدا وادوم ودّا واصبر علی المکروہ من الانثیٰ۔ قولہ فی دفہا سعة الدف بفتح الدال وتشدید الفاء الجنب۔ والمراد جنباہا جمیعا فہو مفرد اریدبہ مثنی۔ والسعة بفتح السین ضد الضیق وکونہا واسعة الجنبین یستلزم کونہا عظیمة الخلقة۔ وقدام ضد خلف والمیل بکسر المیم مد البصر والمراد بقولہ قدامہا میل کونہا واسعة الخطوة جدا حتی کانہ قدر میل **ترجمہ** یہ ناقہ گردن کی موٹی رخسار و نکی چوڑی۔ مضبوط اور کلانی جسم میں یا مانند شتر نر کے ہے۔ پہلو کی فراخ یعنی بڑی ڈیل ڈول کی۔ ایسی تیز نظر کہ ایک میل کے فاصلے سے چیز کو دیکھ لے۔ یا اُس کا

پیش یعنی گردن مثل میل منارہ کے بلند و دراز ہے۔

| وجلدها من أطوم لا يؤيسه | طلح بضاحية المتنين مهزول |
| --- | --- |

اختلفوا فی معنی الاطوم۔ فقال التبریزی الزرافة۔ وقال فی المحکم ہی سلحفاة بحریة غلیظة الجلد۔ وقیل سمکة شبیہة بجلدہا جلد البعیر الاملس یتخذ من جلدہا الخفاف للجمالین وحملہا علی السلحفاة اولی لوجہین احدہما ان استعمال الاطوم فیہا اکثر حتی ان الجوہری وکثیرا من اہل اللغة لم یذکروا استعمالہا فی الزرافة وثانیہما ان ملاسة جلد السلحفاة اکثر فالتشبیہ بہا ابلغ۔ وقال بعضہم ان الاطوم ہنا بضمتین وہو الحصون ولا یخفی ما فی ذلک من البعد۔ وقولہ ما یؤیسہ ای لا یذللہ ولا یؤثر فیہ قرادہ۔ والطلح بکسر الطاء وسکون اللام ہو القراد۔ وضاحیة کل شیء ناحیتہ البارزة للشمس۔ والمراد بالمتنین ما اکتنف صلبہا عن یمین وشمال من عصب ولحم۔ وانما خصہا بالذکر لان القراد فی الشمس تقوی ہمتہ وتکثر حرکتہ ویشتد امتصاصہ للدم والبرد یؤذیہا فیقل فیہ اذاہ ومہزول صفة لطلح ای مہزول من الجوع ترجمہ اور اُس ناقہ کی کھال سپاٹ ہونے اور چکنا پن میں مثل کھال زرافہ یا مانند کھال بحری کچھوے کے یا ایک خاص مچھلی کے ہے جس کو وہ ضعیف و لاغر کلنی یا چچڑی جو اسکی پشت کے دو اطراف پر کہ سورج کے سامنے ہیں اور کھلے ہوے ہیں ذلیل و کمزور نہیں کر سکتی۔ یعنی اُس کی کھال ایسی سخت و سطبر ہے کہ اول تو کلنی اس پر بسبب چکنائی اور سپاٹ ہونے کے جم نہیں سکتی بلکہ پھسل جاتی ہے اور اگر کوئی بد شواری جم بھی گئی تو بسبب صلابت جلد اُس کو کاٹ کر خون پی نہیں سکتی، اور ضاحیة المتنین کی یعنی اس چچڑی کی جو ناقہ کے کھلے حصہ جسم پر ہے اس واسطے قید لگائی ہے کہ چچڑی کو جب دھوپ لگتی ہے تو وہ ناقہ کے جسم کو خوب کاٹتی ہے اور قوی ہو جاتی ہے اور زیادہ حرکت کرنے لگتی ہے اور سایہ اور سردی میں کمزور رہتی ہے۔ پس جب وہ بحالت قوت اُسکی جلد پر اپنے نیش کا اثر نہیں کرتی تو صلابت جسم ناقہ بخوبی ثابت ہوتی ہے اور مہزول کی قید اسواسطے لگائی کہ جب وہ بوقت شدت گرسنگی جو اُس کی لاغری کا باعث ہے

جسم ناقہ کو کاٹ کر اسکا خون پی نہیں سکتی تو بحالت سیری کیا کر سکے گی الغرض مقصود ناظم
کا اسکے شعر میں بیان ملاست وصلابت جسم ناقہ ہے۔

| | |
|---|---|
| حَرْفٌ اَبُوْهَا اَخُوْهَا مِنْ مُهَجَّنَةٍ | وَعَمُّهَا خَالُهَا قَوْدَاءُ شِمْلِيْلُ |

ای ہی حرف لخ فحرف خبر مبتدء محذوف والمراد التشبیہ فالتقدیر مثل حرف او انہ جعلہا نفس الحرف مبالغۃ والمراد بالحرف ہہنا حرف الجبل وہو القطعۃ الخارجۃ منہ وتشبیہہا فی القوۃ والصلابۃ وارادۃ حرف الخط وتشبیہہا فی الضمور والدقۃ ینافیہ ما تقدم من وصفہا بعظم الخلقۃ وسعۃ الجنبین وغیر ذلک۔ والمہجنۃ بضم المیم وفتح الہاء وتشدید الجیم المفتوحۃ وفتح النون وفی آخرہ تاء التانیث کریمۃ الابوین من الابل والہجائن کرام الابل فالتہجین مدح فی الابل واما فی الآدمیین فہو ذم لان معناہ فیہم ان یکون الاب عربیا والام امۃ فیقال الرجل حینئذ ہجین وان کان الامر بالعکس قیل رجل مقرف۔ والقوداء بفتح القاف وسکون الواو ہی الطویلۃ الظہر والعنق وشملیل بشین معجمۃ مکسورۃ ومیم ساکنۃ ولام مکسورۃ وفی آخرہ لام ایضا ہی الخفیفۃ السریعۃ۔

**ترجمہ** وہ ناقہ بلحاظ قوت وصلابت مثل کنارہ پہاڑ کے ہے یا میان باریک مضبوط اور دراز پشت وگردن وسبک خرام ہے اسکا باپ شرف نسب میں مثل اسکے بھائی کے ہے اور اسکا چچا صفت مذکورہ میں مانند اسکے ماموں کے خلاصہ یہ ہے کہ وہ کریمۃ النسب اور جیدۃ الاصل ہے۔ اور یہی احتمال ہے کہ یہ مراد ہو کہ اسکا بھائی اسکا باپ حقیقۃً ہو اور اسکا چچا اسکا ماموں اسکی صورت شارح نے یہ بیان کی ہے کہ ایک شتر نر اپنی بیٹی سے جفت ہوا اور اس سے دو نر شتر پیدا ہوئے پھر ان دو میں کا ایک اپنی ماں سے جفت ہوا اور اس نے ایک ناقہ جنی پس ان دونوں میں سے وہ شتر جو اسکی مادہ سے جفت ہوا ہے اور یہ اسکا نطفہ سے پیدا ہوئی ہے اسکا باپ ہے اور اخیافی بھائی بھی۔ اور ان دو میں کا شتر ثانی اسکا چچا ہے۔ کیونکہ اسکے باپ کا حقیقی بھائی ہے اور ماموں بھی کیونکہ اسکی مادر کا علاتی بھائی ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ وہ قویہ کاملہ اور نہایت نجیب ہے۔ کیونکہ چوپایوں کا خاصہ ہے کہ وہ اپنے قریبوں اور ہم نسبوں سے جفت ہونا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اور قاعدہ ہے کہ جتنی رغبت کسی

کی طرف زیادہ ہوگی اتنی ہی شہوت زیادہ ہوگی۔ اور اسی سبب سے اولاد قوی و توانا پیدا ہوگی سو تقارب نسب شتروں میں ممدوح ہے بخلاف انسان کے کہ اس میں قرب نسب باعث ضعف اولاد کا ہوتا ہے۔ انسان کی رغبت اجانب کی طرف زیادہ ہوتی ہے اور جو ہر وقت پیش نظر رہے اسکی طرف رغبت کم رہتی ہے۔ اسلیے اجانب میں رسم مناکحت ادا کرنا باعث قوت اولاد کا ہے قال البعضہم ؎ ان اردت الانجاب فانکح غریباً والی الاقربین لاتوصل" فانتقاء الثمار طیبا و حسنا ثمر غصنہ غریب موصل ¤ وفی الحدیث اغتربوا لاتضووا۔ ای ان تزوج القرائب یوقع الضوی فی الولد۔ والضوی بالضاد المعجمۃ بوزن الھوی لمصدر ضوی بالکسر یضوی بالفتح بمعنے الضعف والھزال۔

| | |
|---|---|
| یَمْشِی الْقُرَادُ عَلَیْہَا ثُمَّ یُزْلِقُہٗ | مِنْہَا لَبَانٌ وَّاَقْرَابٌ زَہَالِیْلُ |

یزلقہ من الازلاق والزلق نقیض ثبات القدم وثم ہنا لمجرد الترتیب ولیس فیہا معنی التراخی کما فی قول الشاعر ؎ کہز الردینی تحت العجاج جری فی الانابیب ثم اضطرب" ولبان فاعل یزلقہ وہو بفتح اللام الصدر وقیل وسطہ۔ والاقراب جمع قرب بمعنی الخاصرۃ۔ والمراد بالجمع المثنی کما فی قولہ تعالی فقد صغت قلوبکما۔ وزہالیل صفۃ لقولہ لبان واقراب معا۔ وہی جمع زہلول کعصفور وہو الشئ الاملس **ترجمہ** اس ناقہ پر کلنی چلتی ہے تو اس پر سے اسکا سینہ اور کوکین جو سپاٹ اور چکنی ہیں اس کو پھسلا کر گرا دیتی ہیں خلاصہ یہ ہے کہ اسکا جسم ایسا صاف ہے کہ اس پر کلنی سا چمٹنے والا جانور ٹھیر نہیں سکتا۔ اور یہ وصف اوصاف شتر میں نہایت محمود اور محبوب ہے اور وجہ تخصیص سینہ اور کوکون کی یہ ہے کہ شتر میں یہ دو مقام بوقت نشست زمین سے لگتے ہیں اور نہایت سخت ہو جاتے ہیں۔ جب یہ دونوں موضع ایسے سپاٹ اور صاف ہیں تو باقی جسم کا کیا کہنا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَیْرَانَۃٌ قُذِفَتْ بِالنَّحْضِ عَنْ عُرُضٍ | مِرْفَقُہَا عَنْ بَنَاتِ الزَّوْرِ مَفْتُوْلُ |

العیرانۃ بفتح العین المہملۃ المشبہۃ عیر الوحش ای حمار فی سرعتہ ونشاط وصلابتہ۔ وقذفت مجہولا ای

رمیت۔ والنحض بفتح النون وسکون الحاء المہملۃ والضاد المعجمۃ اللحم۔ ویروی باللحم بدل بالنحض۔ والعرض بضمتین او بضم وسکون الجانب والمراد منہ ہنا العموم فان النکرۃ فی سیاق الاثبات قد تعم بالقرینۃ والزور الصدر او وسطہ او اعلاہ۔ وبنات الزور ما یتصل بالصدر مما حولہ من الاضلاع وغیرہا والمفتول اسم مفعول من الفتل بالفاء وہو الصرف یقال فتل وجہہ عنہ ای صرفہ

**ترجمہ** وہ ناقہ قوت ومضبوطی ونشاط اور تیز روی میں مثل حمار وحشی یعنی گورخر کے ہے کہ ہر طرف سے اسکے جسم پر گوشت پھینکا گیا ہے۔ یعنی باوجود کثرت سفر خوب تیار ہے دبلی نہیں ہوتی نہایت نیک تن ہے۔ اسکی کی کہنی یعنے ہر دو اسکے اجزاء متصلہ سینہ سے دور ہیں۔ اور اس لئے وہ باوجود تیزی رفتار کے الجھتی نہیں ہے اور نہ ٹھوکر کھاتی ہے کیونکہ اسکے اگلے پیروں کی کہنیاں اس کے سینہ سے بسبب وسعتِ صدر کے دور ہیں اور یہ امر خصوصاً ناقہ میں نہایت محبوب اور مرغوب ہے کیونکہ تیز رو ناقہ جس کا سینہ تنگ ہو کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بوقت سرعتِ دوِش اس کا ایک پاؤں دوسرے پاؤں سے ٹکر کھا جاتا ہے اور ناقہ گر پڑتی ہے۔ ان اشعار میں بعض اوصاف ناقہ مکرر ذکر کیے ہیں۔ مگر چونکہ بالفاظ مختلفہ ہیں۔ اس لیے عمدہ سمجھے جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| كَاَنَّمَا فَاتَ عَيْنَيْهَا وَمَذْبَحَهَا | مِنْ خَطْمِهَا وَمِنَ اللَّحْيَيْنِ بِرْطِيْلُ |

کان اداۃ تشبیہ۔ وما اسم موصول بمعنی الذی ہی اسم کان وفات معناہ تقدم۔ وجملۃ فات صلۃ والعائد الضمیر المستتر فی فات۔ وعینیہا مفعول ومذبحہا معطوف علیہ۔ ومن خطمہا بیان لما۔ ومن اللحیین معطوف علیہ۔ وبرطیل خبر کان۔ والمذبح والمنحر واحد۔ والخطم بفتح الخاء المعجمۃ مقدم الانف والفم۔ والبرطیل بکسر الباء معول من حدید او حجر مستطیل۔ واللحیان بفتح اللام العظمان اللذان تنبت علیہا الاسنان السفلی من الانسان وسائر الحیوانات۔ وفی البیت صنعۃ اللف والنشر المرتبین لان قولہ من خطمہا راجع الی عینیہا ومن اللحیین راجع الی مذبحہا۔

**ترجمہ** گویا اسکے چہرہ کا وہ حصہ جو مونہ اور ناک سے لیکر اس کے ہر دو چشم تک اور وہ حصہ

جو اُسکے جباڑہ سے اُسکے مذبح تک ہے قوت اور مضبوطی میں مثل اس آلہ آہنی کے ہے جس سے پتھر کاٹتے ہیں۔ یا درازی میں مانند لمبے پتھر کے غرض اُسکے چہرہ کو برطیل سے بہر دو معنے سے تشبیہ دیتا ہے۔ اور بعض نسخوں میں بجائے فات کے قاب ہے اور قاب قاف اور بائے موحدہ سے بمعنی مقدار کے ہے۔ قال اللہ تعالیٰ فکان قاب قوسین او ادنیٰ اس صورت میں کا نما میں ما کافہ ہوگا۔ ان کو عمل کرنے نہیں دیگا اور لفظ قاب مضاف ہوگا اور مابعد مضاف الیہ۔ اور من ابتدائیہ ہوگا۔ اور برطیل خبر مبتدا کی ہوگی اور اس صورت میں ترجمہ شعر کا یہ ہوگا کہ گویا مقدار مابین ہر دو چشم ناقہ مقدم یعنی دوہن سے لیکر تا انتہائے سر اور مقدار مابین اُسکے مذبح کے اُسکے ہر دو جباڑہ سے لیکر اُسکے سینہ تک ہر دو ایک دراز پتھر ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ ناقہ مذکورہ کلاں سر اور دراز گردن ہے۔

| | |
|---|---|
| تُمِرُّ مِثلَ عَسِيبِ النَّخلِ ذا خُصَلٍ | فِي غارِزٍ لَم تُخَوِّنهُ الأَحالِيلُ |

تمر بضم المثناۃ من الامرار صیغۃ مضارع وفاعلہ الضمیر للناقۃ۔ ومثل صفۃ لمحذوف ای ذنبا وعسیب النخل جریدہ الذی لم ینبت علیہ الخوص فان نبتت علیہ سمی سعفا۔ وذا صفۃ ثانیۃ لہ خصل بضم الخاء المعجمۃ وفتح الصاد المہملۃ اللفائف من الشعر جمع خصلۃ وفی ذلک اشارۃ الی کونہ کثیر الشعر۔ وہو من الصفات المحمودۃ فی الابل۔ وقولہ فی غارز ای علی ضرع۔ فالمراد بالغارز ہنا الضرع وفی بمعنی علی۔ والجار والمجرور متعلق تمر والاحالیل جمع احلیل وہی مخارج اللبن وہو المراد ہنا ویطلق علی مخرج البول۔ وتخونہ بفتح التاء والخاء وتشدید الواو المفتوحۃ۔ اصلہ تتخونہ حذفت احدی التائین فہو مضارع تخون بمعنی تنقص **ترجمہ** وہ ناقہ اپنی پستانوں پر جنکو شیر دہی نے گھٹایا نہیں ہے واسطے دفع مکھیوں وغیرہ کے ایسی دم مارتی اور ہلاتی ہے کہ جو مثل شاخ خرما دراز ہے اور اُس پر سوہائے پیچیدہ کی لٹیں ہیں۔ ناقہ کا دودھ نہ دینا اُس کی قوت کا قوی سبب ہے اور اس کی دم پر ہجوم بالوں کا اُس کی خوبصورتی کا باعث ہے۔

| | |
|---|---|
| قنواء فی حرتیھا للبصیر بھا | عتق مبین وفی الخدین تسھیل |

القنواء بفتح القاف وسکون النون المحدوبۃ الانف۔ ومنہ قیل للرجل اقنی اذا کان محدوب الانف وفی حرتیھا ای فی اذنیھا۔ وروی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لما سمع ہذا البیت قال لاصحابہ رض ما حرتاھا فقال بعضھم عیناھا وسکت بعضھم فقال علیہ السلام ہما اذناھا۔ والبصیر العارف۔ والعتق بکسر العین وسکون التاء الکرم۔ ومبین بمعنی ظاہر من ابان بمعنی بان ای ظہر۔ وتسھیل ای سھولۃ ولین لاخشونۃ ولا حزونۃ۔ ویروی وجناء بدل قنواء **ترجمہ** وہ ناقہ کج بینی ہے یا دراز رخسار اور جو شخص تلقے کے عیب وصواب کو جانتا ہے وہ اسکو جب دیکھتا ہے تو اس کے دونوں کانوں سے اسکی شرافت ونجابت دریافت کرلیتا ہے اور اسکے دونوں رخساروں میں نرمی ہے سختی نہیں۔ ناظم رض نے یہاں ناقہ کے کج بینی ہونے کو اسکے اوصاف محمودہ میں شمار کیا ہے اور مشہور یہ ہے کہ کج بینی گھوڑے اور شتر میں عیب ہے۔ اور صحیح یہ ہے کہ یہ وصف گھوڑے میں عیب شمار ہوتا ہے۔ نہ شتر میں۔ قال فی القاموس ہو اقنی وہی قنواء وہو فی الفرس عیب وفی الصقر والبازی مدح۔ اور ایک روایت میں بجاء قنواء کے وجناء آیا ہے اور اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ یہ وصف ناقہ پہلے مذکور ہوچکا ہے۔ پس تکرار لازم آویگی اور اس کا یہ جواب ہوسکتا ہے کہ سابق شعر گزشتہ میں وجناء کے دو معنی لکھے گئے ہیں ایک صلبہ یعنی مضبوط کے اور دوسرے عظیمۃ الوجنتین کے۔ اس صورت میں کہہ سکتے ہیں کہ شعر گزشتہ میں معنے مضبوط کے ہیں۔ کیونکہ وہاں مقصود ناظم پہلے شعر میں بیان اسکے عظیمۃ الخلق ہونیکا ہے۔ اور اسکے مناسب مضبوطی ہے اور اس شعر میں مقصود بیان اسکی خوبصورتی کا ہے اور اسکے مناسب عظیمۃ الوجنتین ہے۔

| | |
|---|---|
| تخدی علی یسرات وہی لاحقۃ | ذوابل مسھن الارض تحلیل |

تخدی بمعجمۃ فمہملۃ کترمی بمعنی تسرع من خدی البعیر یخدی اذا اسرع وبمعنی تسترخی من خذا یخذو اذا استرخی کما فی القاموس ویروی مجتمعین وہذا ابلغ فی المدح لانہا مع استرخائہا فی السیر

تلحق النوق السوابق فکیف لو اسرعت ۔ والیسرات لنجاات القوائم الخفاف واشتقاقہا من الیسر ۔ قولہ وہی لاحقۃ ای والحال انہا لاحقۃ بالنوق السابقۃ علیہا وبالدیار البعیدۃ عنہا ۔ ویروی وہی لاہیۃ ای وہی غافلۃ عن السیر فی تسرع فیہ من غیر اکتراث ومبالاۃ ۔ وقال بعض الشراح اللاحقۃ الضامرۃ وضمیر ہی للیسرات ۔ وقولہ ذوابل بالتنوین للضرورۃ ہو صفۃ یسرات ۔ والذابل جمع ذابل وہی الرمح الصلب الیابس ۔ والمعنی علی التشبیہ ای وتلک الیسرات کالذابل ای کالرماح الصلبۃ الیابسۃ ۔ وتحلیل اے شیٔ قلیل غیر مبالغ فیہ لسرعۃ رفع قوائمہا من الارض فلا تمس الارض الا تحلۃ القسم کما یحلف الانسان یفعلن ہذا الشیٔ فیفعل منہ الیسیر فیتحلل بہ من القسم ۔ وہذا بحسب الاصل ثم کثر حتی قیل لکل شیٔ لم یبالغ فیہ وفی الحدیث لایموت لاحد کم ثلاث من الولد فتمسہ النار الا تحلۃ القسم فہو کنایۃ من القلۃ ترجمہ یہ ناقہ لیے سبک اور ستے ہوئے پاؤں پر جو مثل خشک اور سخت نیزوں کے ہیں تیزروی کرتی ہے یا ڈھیلی لاابالیانہ چلتی ہے ۔ حالانکہ اس پر بھی وہ ان ناقوں سے جو اس سے بڑھے ہوئے ہیں جاملتی ہے ۔ اور بسبب سرعت سیر کے اس کے قدم زمین کو یونہی سے برائے نام چھوتے ہیں ۔ جیساکہ کوئی آدمی اپنی قسم پورا کرنے کو کوئی کام برائے نام کرلیتا ہے ۔ مثلاً زید نے قسم کھائی کہ میں خالد کو مارونگا اور پھر پچھتایا اور اس نے اپنی قسم پوری کرنیکو خالد کے ڈھیلے ہاتھ سے ایک دھپ ماردیا ۔ خلاصہ یہ کہ وہ ناقہ نہایت تیز و چالاک ہے ۔

| | |
|---|---|
| سُمْرُ الْعُجَايَاتِ يَتْرُكْنَ الْحَصٰى زِيَمًا | لَمْ يَقِهِنَّ رُؤُوسَ الْأُكْمِ تَنْعِيلُ |

ای ہی السمر العجایات ۔ وضمیر ہی عائد الی الیسرات ۔ ویصح ان یکون قولہ سمر العجایات صفۃ للیسرات والسمر جمع اسمر ۔ والسمر لون یقرب من السواد ویصح ان یکون من اضافۃ المشبہ بہ الی المشبہ ای عجایاتہا کالسمر اے کالرماح السمر

فی الشدۃ والصلابۃ فان السمر من اوصاف الرماح۔ والعجایات جمع عجایۃ بضم العین وبالجیم وہی الاعصاب المتصلۃ بالحافر۔ وقیل اللحمۃ المتصلۃ بالعصب المنحدر من رکبۃ البعیر الی الفرسن۔ وزیما کسر الزاء وفتح الیاء کعنب المتفرق۔ والجملۃ صفۃ یسرات فالضمیر لہن۔ والضمیر فی لم یقہن للیسرات۔ ویق مضارع وقی من الوقایۃ وہی الحفظ وفی بعض الروایات لم یبقہن من الابقاء۔ وروس الاکم قیل منصوب بنزع الخافض ای عن روس الاکم والاصوب علی روایۃ لم یقہن کونہ مفعولا ثانیا اذ الوقایۃ تتعدی الی المفعولین۔ قال اللہ تعالے فوقاہم اللہ شر ذلک الیوم۔ والاکم کقفل مخفف اکم بضمتین جمع اکام ککتب جمع کتاب۔ واکام جمع اَکَم بفتحتین کجبل وجبال۔ واکم بفتحتین جمع اکمۃ کتمر جمع تمرۃ وہی الرابیۃ المرتفعۃ من الارض۔ والتنعیل شد النعل علی ظفر الدابۃ لیقیہا الحجارۃ وانما خص الاکم التی ہی الروابی بالذکر لانہا تبقی بہا الحجارۃ الخشنۃ ونحوہا لقلۃ سلوکہا **ترجمہ** یہ ناقہ ایسے سُبک اور گُتھے ہوئے پاؤں کے ذریعہ سے تیز جاتی ہے کہ اُس کے پٹھے مانند گندم گوں نیزے کے مضبوط اور قوی ہیں جو بسبب اپنی تیز روی کے راہ کے پتھروں کو ادھر اُدھر پھینکدیتے ہیں۔ اور ٹیلوں کے سروں کے پتھروں سے جو بسبب کم چلنے مسافروں کے وہاں بکثرت جمع ہو جاتے ہیں۔ اُسکے اقدام کو نعلبندی نہیں بچاتی۔ کیونکہ اُس کے پاؤں نہایت سخت ہیں اور اُس کے موٹے مضبوط پس نعلبندی کی کچھ حاجت نہیں۔

| | |
|---|---|
| کَاَنَّ اَوْبَ ذِرَاعَيْهَا اِذَا عَرِقَتْ | وَقَدْ تَلَفَّعَ بِالْقُوْرِ الْعَسَاقِيْلُ |

الاوب بفتح الہمزۃ وسکون الواو سرعۃ القلب۔ وخبر کان۔ قولہ فی البیت الرابع ذراعا عیطل نصف ای طویلۃ متوسطۃ فی السن فی اللطم علی وجہہا شدۃ حزنہا علی ولدہا ففی البیت العیب المسمی بالتضمین وقولہ اذا عرقت ای وقت عرقہا لالتعب ولا

لاعیار لما تقدم من وصفہا بالقوۃ والصلابۃ بل شدۃ الحر و تلفع کتقبل ای التحفت اشتمل وہومن اللفاع کتلحف من اللحاف۔ والقور بضم القاف جمع قارۃ وہی الجبل الصغیر۔ والعسا قیل کسر اول الف سراب قال الجوہری لم اسمع بواحدہ **ترجمہ** اس ناقہ کی دونوں بانہوں کی تیز حرکت جبکہ وہ بسبب شدۃ حرارت کے عرق لے آوے اُس حال میں کہ چھوٹی پہاڑیوں کو دھوکا یعنی نمائش آب ڈھانک لے گویا تیز حرکت ہر دو دست ایک دراز قامت ادھیڑ عورت کی ہے۔ جب وہ بباعث شدۃ غم فرزند مردہ کے اپنے منہ اور چھاتی پر جلد جلد طپانچے مارتی ہے۔ ناقہ کی تیز روی کی تصویر باندھتا ہے کہ بسبب تیزی رفتار کے اُس کے اگلے پاؤں ایسے جلد جلد اُٹھتے ہیں جیسے زن قوی وجوان کے ہاتھ بوقت نوحہ اپنے فرزند مردہ کے اُٹھتے ہیں۔ یعنی جب وہ پیٹتی اور سینہ کوبی کرتی ہے۔ اور اُسکی تیز روی کے لیے یہ قید کہ جب سراب چھوٹے پہاڑوں کو ڈھانک لے اس واسطے لگائی ہے کہ جب اُسکی تیزی ایسے نازک اور حار وقت میں اسقدر ہے تو اور وقتوں میں کیا بلا ہوگی۔ معلوم رہے کہ یہ اشعار قطعہ بند ہیں اور خبر کَاَنَّ کی چوتھے شعر میں ذراعا عیطل نصف ہے۔ قطعہ بند کو عربی میں تضمین کہتے ہیں جو عیوب میں شمار ہوتے ہیں۔ ہمنے شعر کا ترجمہ کَاَنَّ کی خبر ملا کر کر دیا ہے تاکہ مطلب بیت بخوبی سمجھ میں آجائے۔

| | |
|---|---|
| یَوْمًا یَظَلُّ بِہِ الْحِرْبَاءُ مُصْطَخِدًا | کَاَنَّ ضَاحِیَہٗ بِالشَّمْسِ مَمْلُوْلٌ |

یوما ظرف لقولہ تلفع۔ ویظل بفتح الظاء المعجمۃ مضارع ظل وہو ہنا بمعنی یصیر وبہ ای فی ذلک الیوم۔ ومصطخدا بکسر الخاء المعجمۃ ای محترقا بحر الشمس والجملۃ صفۃ لیوما۔ والضاحی الظاہر البارز والضمیر فی ضاحیہ عائد الی الیوم او للحرباء۔ وملول من ملت الخبز بفتح المیم الاولیٰ بضمہا من باب ردّ یردّ واذا خبزتہ فی الملۃ وہی الرماد الحار **ترجمہ** یہ سراب کا چھوٹی پہاڑیوں کو ڈھانکنا ایک ایسے گرم روز میں ہو جس میں گرگٹ دبا وجودیکہ وہ شدت حرارت

کا عادی ہوتا ہے) دھوپ کی گرمی سے جل اُٹھے اُس روز جبکہ جیز آفتاب کے سامنے ہے یا گرگٹ کے جسم کا وہ حصہ جو سورج کے سامنے ہے ایک روٹی ہے جو خاکستر گرم یعنی بھوبل میں دبائی گئی ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ اُس ناقہ کی تیز روی ایسے گرم روز میں ایسی ہے تو سرد روز میں کسقدر ہوگی۔

| | |
|---|---|
| وَقَالَ لِلْقَوْمِ حَادِيْهِمْ وَقَدْ جَعَلَتْ | وُرْقُ الْجَنَادِبِ يَرْكُضْنَ الْحَصٰى قِيْلُوْا |

معطوف علی التلفع الواقع حالا فیکون حالا ایضا۔ وحادیہم ای سائق الابلہم بالحدار وہو الغناء تنشیطا الابل علی السیر۔ ومقولۃ القول قولہ فی آخر البیت قیلوا۔ وقد جعلت ای اخذت و شرعت۔ والورق بضم الواو جمع اورق وہو الاخضر الذی یضرب الی السواد۔ قیل الورقۃ لون یشبہ لون الرماد۔ والجنادب جمع جندب بضم الدال وقد تفتح وہو ضرب من الجراد۔ وقیل ہو الجراد الصغیر وانما یکون ہذا الصنف فی القفار الموحشۃ القویۃ الحرارۃ البعیدۃ من الماء۔ ویرکضن ای یحرکن۔ وقیلوا امر من قال یقیل قیلولۃ وہی الاستراحۃ فی وقت شدۃ الحر وان لم یکن نوم **ترجمہ** یہ تیز روی اس ناقہ کی ایسی شدت گرمی کے وقت میں ہے کہ قوم کے اُن کے حدی خوان نے (جس کا یہ کام ہوتا ہے کہ بذریعۂ خوش آوازی شترونکو جلد ہنکاوے) گرمی کے زور سے عاجز ہوکر کہا کہ دوپہر کو آرام اور قیلولہ کرو اور اپنے اجسام کو صدمات حرارت سے بچاؤ ایسے حال میں کہ خاکستری رنگ کی ٹڈیاں پرواز سے تنگ آکر بعزم نشست جلتے ہوئے پتھروں پر اپنے پاؤں مارتی ہیں اور بسبب سخت گرم ہونیکے اُن پر بیٹھ نہیں سکتیں اور یہ کیفیت صحرائے بے آب میں جہاں سے پانی بہت دور ہو ہوتی ہے۔ کیونکہ قسم مذکورہ کی ٹڈیاں ایسے ہی جنگلوں اور میدانوں میں ہوتی ہیں پس ایسے میدانوں میں سفر کرنا ناقہ کے پانی سے صبر کرنے پر خوب دلالت کرتا ہے۔ اور یہ امر صفاتِ محمودہ شتر میں اول درجہ کا ہے۔

| | |
|---|---|
| شَدَّ النَّهَارِ ذِرَاعَا عَيْطَلٍ نَصَفٍ | قَامَتْ فَجَاوَبَهَا نُكْدٌ مَثَاكِيْلُ |

شد بفتح الشین المعجمة وتشدید الدال المهملة المفتوحة بمعنے الارتفاع فہو مصدر جعل ظرفا علی تقدیر مضاف وہو وقت یقال جئتک شد النہار ای وقت ارتفاعہ وہو مبالغة فی شدة الحر۔ وہو اما ظرف لاوب او تقیلوا او بدل من یوما فی قولہ یوما یظل الخ۔ وقولہ ذراعا عیطل نصف خبر کانّ فی قولہ کانّ اوب ذراعیہا الخ والعیطلة الطویلة۔ والنصف التی بین الشابة والکہلة۔ وقولہ قامت ای تلک العیطل النصف۔ والنکد بضم النون وسکون الکاف جمع نکداء کحمر جمع حمراء وہی التی لا یعیش لہا ولد۔ والمثاکیل کمصابیح جمع مثکال بکسر المیم وہی کثیرة الثکل بوزن قفل وبفتحتین وہو فقدان المرءة ولدہا **ترجمہ** اس شعر کا ایسی طرح کہ چاروں اشعار کا مطلب بخوبی واضح ہو جائے یہ ہے کہ اس ناقہ کا بوقت رفتار جلد جلد پاؤں اٹھانا ایسے وقت میں تھا کہ آفتاب بلند ہو گیا تھا۔ اور اس کے سبب اور بھی باقتضائے موسم حرارت ایسی شدید تھی کہ اس کی گرمی سے گرگٹ جل گیا۔ اور حدی خوان نے قوم سے کہا کہ اگر اپنی تندرستی چاہتے ہو اور گرمی کے ہلاک ہونے سے بچتے ہو تو ایسے نازک وقت میں مت چلو اور دوپہر کو قیلولہ کرو اور خاکستری رنگ کی ٹڈیاں بسبب شدت سے گرم ہونے پتھروں کے ان پر بیٹھ نہیں سکتیں تھیں۔ باوجودیکہ اس قسم کی ٹڈیاں تحمل حرارت کی زیادہ عادی ہوتی ہیں اور باایں ہمہ شدت وہ ناقہ ایسے گرم وقت میں اپنے پاؤں ایسے جلد تیزی سے اٹھاتی تھی جیسے ایک عورت دراز قامت عمر کی ادھیڑ بسبب مرجانے اپنے بچے کے تیز تیز اپنے ہاتھ سینہ کوبی اور طمانچہ زنی کو اٹھاتی ہے اور اس کا جواب ایسی عورتیں جن کی اولاد نہیں جیتی دیتی ہیں۔ پس وہ عورت ان کو روتے اور پیٹتے دیکھکر اور زیادہ سینہ کوبی کرنے لگتی ہے۔ اس عورت کو متصف بدرازی قامت اور ادھیڑ عمر ہونے کے اس واسطے کہا کہ وہ دراز دست ہوتی ہے اور کامل القوت۔ اس لیئے ہاتھ اس کا منہ پیٹنے اور سینہ کوبی جلد جلد اٹھے گا۔

۲۰ نَوَّاحَةٍ رِخْوَةِ الضَّبْعَيْنِ لَيْسَ لَهَا | لَمَّا نَعَى بِكْرَهَا النَّاعُونَ مَعْقُولُ

ای ہی نواحۃ. فنواحۃ بالرفع خبر مبتدء محذوف. ویصح ان یکون بالجر علی انہ صفۃ لعیطل وبالنصب تقدیرہ اعنی. ومعناہا کثیرۃ النوح علی میتہا. ورخوۃ الضبعین مسترخیۃ عضدین فتکون اسرع حرکۃ من غیرہا ونعی بمعنی اخبر بالموت. وبکرہا بکسر الباء وسکون الراء المہملۃ ہو اول اولادہا ذکرا کان او انثی والناعون ہم المخبرون بالموت. والمعقول بمعنی العقل **ترجمہ** اُس ناقہ کے اگلے پاؤں کی حرکت اس قدر تیز ہے جیسے اُس عورت کے ہاتھ کی حرکت تیز ہوتی ہے۔ جسکے ہر دو بازو ڈھیلے ہوں اور اس لیے اُن کی حرکت تیز ہو اور وہ اپنے مردے پر بکثرت نوحہ کرتی ہو خصوصاً اُسوقت کہ موت کی خبر دینے والے نے اُسکے پہلوٹے اور جیٹھے فرزند کی موت کی خبر دفعتًہ دی ہو قبل اس کے کہ اُس نے اُس کے بیمار ہونے کی خبر سنی ہو اور یہ خبر سن کر اُسکی عقل زائل ہوگئی ہو اور وہ مجنونانہ روتی ہو کہ اس حالت میں وہ برابر روئے پیٹے گی اور ہرگز نہیں تھکے گی۔ ایسا ہی اُس ناقہ کا حال ہے کہ اُسکو سیر سے تکان لاحق نہیں ہوتا۔

تَفْرِي اللَّبَانَ بِكَفَّيْهَا وَمِدْرَعُهَا | مُشَقَّقٌ عَنْ تَرَاقِيهَا رَعَابِيلُ

تفری ای تقطع. واللبان بفتح اللام الصدر واللام فیہ نائبۃ عن الضمیر والاصل لبانہا وبکفیہا متعلق بتفری وہو تقدیرہ مضافین. والاصل باناملِ اصابع کفیہا. ومدرعہا قمیصہا. والتراقی جمع ترقوۃ وہی عظام الصدر التی تقع علیہا القلادۃ والرعابیل کعصافیر المتقطع جمع رعبول کعصفور وہو القطعۃ من الشئ. ومنہ رعبلت اللحم اذا قطعتہ وجزرتہ وقولہ مشقق خبر اول ورعابیل خبر ثان ویصح ان یکون صفۃ لمشقق **ترجمہ** وہ عورت اپنے دونوں ہاتھوں سے بسبب شدت غم کے اپنے سینے کو پیٹتی ہے اور اُس کا کرتہ سینہ پر بالکل بسبب سینہ کوبی کے ٹکڑے ٹکڑے ہے اور وہ اندوہ غم سے مجنون ہوگئی ہے اور اپنی تکلیف سے بیخبر ہے۔ ایسا ہی حال ناقہ موصوفہ کا ہے کہ بسبب حدت طبع تکالیف سفر کو بالکل معلوم نہیں کرتی۔ اب یہ شبہہ ہوتا ہے کہ رعابیل صیغہ جمع کا ہے پس مفرد کی خبر بصیغہ جمع کس طرح دینے

ہو سکتی ہے۔ اُس کا جواب بطور تاویل یہ ہے کہ یہاں جمع قائم مقام مضاف مفرد کے ہے یعنی ذو رعابیل اور ذو لفظ مفرد ہے تو اس صورت میں کوئی مانع صحت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| تَسْعَى الْوُشَاةُ جَنَابَيْهَا وَقَوْلُهُمُ | إِنَّكَ يَا ابْنَ أَبِي سُلْمَى لَمَقْتُولُ |

تسعے من قولہم سعی بہ الی السلطان اذا وشی بہ۔ او من قولہم سعی سعیا اذا اسرع فی میرہ ومنہ قولہ صلعم اذا اتیتم الصلوۃ فلا تاتوہا وانتم تسعون۔ او من قولہم سعی الیہ اذا اتاہ ومنہ فاسعوا الی ذکر اللہ۔ والوشاۃ جمع واش ہو النمام وسموا بذلک لانہم یشون الحدیث ای یزینونہ والجناب بفتح الجیم ہو فناء الشی وبکسرہ ما قرب من محلۃ القوم ویروی حوالیہا بدل جنابیہا وہو جمع حول بمعنی جہۃ۔ وضمیر المونث لسعاد المتقدم ذکرہا۔ او للناقۃ المذکورۃ وقولہم عطف علی تسعی من عطف الجملۃ الاسمیۃ علی الجملۃ الفعلیۃ او للحال۔ وقولہم باشباع المیم مبتدء وخبرہ انک لمقتول والمراد من ابن ابی سلمی بضم السین کعب بن زہیر بن ابی سلمی نسب نفسہ الی جدہ کما قال علیہ السلام ۔ انا ابن عبد المطلب، ومعنی مقتول متوعد بالقتل حین اہدر دمہ النبی علیہ السلام قبل اسلامہ حیث قال من لقی کعبا فیقتلہ **ترجمہ** چغلخور سعاد محبوبہ یا ناقہ موصوفہ کے ہر دو طرف نمامی کے طور پر دوڑے پھرتے ہیں یہ کہتے ہوئے کہ اے ابی سلمی کے بیٹے حضرت رسالت پناہ کی سرکار سے تیرے قتل کا حکم نافذ کیا گیا ہے اور اس کا مقصد اس ذکر سے میرا ڈرانا اور ناک میں دم کرنا ہے۔ خلاصہ یہ کہ اول تو میں فراق محبوبہ کی تکالیف میں مبتلا تھا اُس پر یہ امر مستزاد ہوا کہ میرے قتل کا حکم دیا گیا اور دوستوں نے میری اعانت اور حمایت سے صاف انکار کر دیا جو اگلے شعر میں مذکور ہے۔

| | |
|---|---|
| وَقَالَ كُلُّ خَلِيلٍ كُنْتُ آمُلُهُ | لَا أُلْهِيَنَّكَ إِنِّي عَنْكَ مَشْغُولُ |

الخلیل من الخلۃ بالضم وہی صفاء المودۃ بمعنی الصدیق۔ ومعنی کنت آملہ ای کنت آمل خیرہ وارتجی اعانتہ لی فی المہمات۔ ولا الہینک ای لا اشغلنک عما انت فیہ من الخوف والفزع بان اسہلہ علیک واسلیک فاعمل لنفسک فانی لا اغنی عنک شیئا **ترجمہ**

اور ہر دو تکالیف مذکورہ سے بڑھکر یہ امر پیش آیا کہ ہر دوست صادق نے جن سے حمایت واعانت کی امید تھی مجھ سے یہ کہا کہ میں تجکو اپنی نجات کی تدبیروں سے نہیں روکتا جو تجھ سے ہوسکے عمل میں لا۔ میں اپنے ہی بکھیڑوں میں لگ رہا ہوں۔ مجھ سے امید بھلائی کی مت رکھ اور اپنا کام کر۔

| | |
|---|---|
| فَقُلْتُ خَلُّوا سَبِيلِي لَا أَبَا لَكُمُ | فَكُلُّ مَا قَدَّرَ الرَّحْمٰنُ مَفْعُولُ |

خلوای اترکوا۔ وقولہ لاابالکم باشباع المیم ذم لہم لکونہم لم یغنوا عنہ شیئا فعاہم مجاہیل الانساب او مدح لہم علی سبیل التہکم والاستہزاء علی انہ کنایۃ عن عدم النظیر لانہ لوکان لہ اب لکان لہ نظیر عادۃ وہو اخوہ فہذہ الجملۃ تستعمل للمدح والذم فلا نافیۃ للجنس واما ابا منصوب بالالف لکونہ مضافا فالکاف واللام زائدۃ لتاکید معنی الاضافۃ ترجمہ جب انہوں نے میری اعانت سے انکار کیا اور خداوند تعالیٰ شانہ نے میرے دل میں مضمون توکل القا فرمایا۔ تومیں نے اُن سے کہا کہ ای مجہول النسب لوگو یا بینظیر بزرگو میرے سامنے سے ہٹو اب میں سرور کائنات کی خدمت میں حاضر ہوتا ہوں اور مجکو معلوم ہوا ہے کہ آنحضرت کرم مجسم ہیں۔ جو شخص تائب ہو کر آپکی خدمت میں حاضر ہوتا ہے اُس سے حرکات سابق کا مواخذہ نہیں فرماتے فان الاسلام یہدم ما قبلہ۔ آگے جو میری قسمت میں لکھا ہے ہو کر رہے گا۔ کیونکہ جو خداوند تعالیٰ نے مقدر فرما دیا ہے وہ ہو کر رہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كُلُّ ابْنِ أُنْثَى وَإِنْ طَالَتْ سَلَامَتُهُ | يَوْمًا عَلَى آلَةٍ حَدْبَاءَ مَحْمُولُ |

کل مبتدا وخبرہ محمول۔ واقتصر علی نسبتہ للانثی لان لحوقہا بہا قطعی بخلاف لحوقہ بالرجل فانہ ظنی۔ ولان لبعض الافراد لا اب لہ کعیسی علیہ السلام۔ وان وصلیۃ فلا جواب لہا۔ وعلی آلۃ متعلق بمحمول۔ وحدباء الضیقۃ والمرتفعۃ والمراد بالآلۃ الحدباء النعش سمی بہ لضیقہ اولارتفاعہ۔ والظاہر انہ سمی بذلک تشبیہا بالرجل الاحدب لان العرب لم تکن تعرف الاسرۃ المعمولۃ من الخشب وانما کانوا یاخذون عصیا یربعونہا تربیعا مستطیلا وینسجون وسطہا بالحبال

ثم یحملون علیہا موتاہم۔ والعرب فی البوادی علی ذلک الی الآن **ترجمہ** سو ہر فرزند زن اگرچہ وہ امراض وآفات سے عرصہ دراز تک محفوظ رہے ایک دن ایک آلہ مرتفعہ یعنی نعش پر اٹھایا جاویگا۔ الغرض موت سے کوئی بچ نہیں سکتا۔ پھر مجکو حضرت کی خدمت میں حاضر ہونے سے کیا چیز مانع ہوسکتی تھی اور جو مقدر میں ہے ہو کر رہیگا۔ مگر بوجوہ مذکورہ ذیل مجکو امید نجات ہے۔

| | |
|---|---|
| اُنْبِئْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ اَوْعَدَنِیْ | وَالْعَفْوُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ مَاْمُوْلُ |

وروی نبئت وپر بنباہ۔ وکلتا الروایتین بصیغۃ المجہول۔ ونائب الفاعل مفعول اول وان مع معمولاتہا سدت مسد الثانی والثالث فکل من انبأ ونبأ ویطلب ثلاثۃ مفاعیل وترک ذکر الفاعل لانہ لا یتعلق بتعیینہ غرض ولان مقام الاستعطاف یناسبہ تمریض الخبر وقولہ اوعدنی ای باالقتل والایعاد یستعمل فی الشر والوعد فی الخیر۔ ولذا قال بعض فصحاء العرب فی دعائہ یامن اذا وعد وفی واذا اوعد عفا واعادہ ذکر رسول اللہ صلعم لاظہار التعظیم واشار التفخیم ففی ذکر صریح لقبہ مالیس فی ضمیرہ من التعظیم۔ ولان فیہ تکرار الاعتراف بالرسالۃ فہو مستجلب للعفو۔ وجمیع ما تقدم توطیۃ لہذا البیت وہو بیت قصیدتہ ومحط لبانتہ **ترجمہ** مجکو خبر دیگئی ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجکو قتل سے ڈرایا ہے مگر حال یہ ہے کہ عفو اور درگزر حضرت سے امید کی گئی ہے۔ کیونکہ آپ صاحب خلق عظیم اور کریم بن الکریم ہیں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضہ ام المومنین فرماتی ہیں کہ حضرت رسالت پناہ نے اپنے لیے کسی سے انتقام نہیں لیا مگر جبکہ احکام الٰہی کی کسرشان ہوا اُس وقت انتقام لیتے تھے صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ اجمعین آمین۔ عرب عربا کا خاصہ تھا کہ ایفائے وعدہ وخلف وعید پر فخر کیا کرتے تھے۔ قال الشاعر ؎

| | |
|---|---|
| وانی اذا اوعدتہ او وعدتہ | لمخلف ایعادی ومنجز موعدی |

جب خداوند تعالی شانہ کے اچھے بندوں کا یہ حال ہے تو ارحم الراحمین کا عفو کس درجہ ہوگا۔ امید قوی ہے کہ وہ خلف وعید پر عمل فرماکر ہم سے گنہگاروں کو بخشدیگا ورنہ

اگر بکرم کار رفت زبر ہان عذاب | ور بعمل کار رفت وہ کہ چہا دیدنیست

وما احسن ہذہ الاشعار فے الرجاء ر باعی

زاہد بہ کرم تراچو ماننشناسد | بیگانہ تراچو آشنا نشناسد
گفتی کہ گنہ مکن بیندیش زمن | ایں را بچے گوکہ ترا نشناسد

من قاعدۂ رحمت او میدانم | من طور عطائے اونکو میدانم
لطف و کرمش عاشق حسن گنہ است | من عادت آن بہانہ جو میدانم

زاہد نہ کند گنہ کہ قہاری تو | ماغرق گناہیم کہ غفاری تو
او قہارت خواند لیک ماغفارت | یارب بکدام نام خوشداری تو

تا منزل آدمی سرائے دنیاست | کارش ہمہ جرم کار حق لطف عطاست
خوش باش کہ آں سرا چنین خواہد بود | سائے کہ نکوست از بہارش پیداست

وما اجود من قال ؎

بیش عفوش قلت تقصیر ماست | عفو بے اندازہ می خواہد گناہ بیحساب

فَقَدْ اَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ مُعْتَذِرًا | وَالْعُذْرُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ مَقْبُوْلُ

عطف علی اُبْئِتُ ۔ والواو للحال ۔ وہذا البیت غیر موجود فی اکثر النسخ ولہذا لم یکتب علیہ اکثر الشراح

**ترجمہ** اور میں تو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اُن الزامات کا جو مجھپر لگائے گئے ہیں عذر خواہ آیا ہوں۔ اور رسول اللہ صلعم کی شان یہ ہے کہ وہ عذر قبول فرماتے ہیں۔ اس وقت ناظم کی صورت حال یہ شعر پڑھتی تھی۔

گرچہ روئے معذرت نگذاشت گستاخی مرا | کردہ گستاخی زبانِ عذر خواہ آوردہ ام

مَہْلًا هَدَاکَ الَّذِیْ اَعْطَاکَ نَافِلَةَ | الْقُرْاٰنِ فِیْہَا مَوَاعِیْظُ وَتَفْصِیْلُ

نامہ اعمال

فی البیت التفات من الغیبۃ الی الخطاب واصل مہلا امہل علیّ امہالا ۔ ومعنی ہداک زادک ہدی فاقتضے ذلک ہدی سابقا وہدی لاحقا ۔ وقیل المراد ہداک اللہ الصفح والعفو فیکون فی الحقیقہ

داعیا لنفسہ۔ وعلی کل فالجملۃ خبریۃ لفظا انشائیۃ معنی وہو ابلغ من صیغۃ الطلب۔ وقولہ اعطاک الخ معناہ ان اللہ تعالی انعم علیک بعلوم عظیمۃ وجعل القرآن زیادۃ لہ علی تلک العلوم اذ النافلۃ العطیۃ المتطوع لہا زیادۃ علی غیرہا۔ وہذا اعتراف بانزال القرآن من عند اللہ وانہ لیس شعرا ولا کہانۃ کما زعم کفار قریش وہو من تمام الاسلام الذی یحقن الدم ویصون عن القتل **ترجمہ** آپ مجھے مہلت دیجئے کہ آپ سے اپنا حال عرض کردوں وہ خداوند تعالی جس نے آپ کو اور علوم عظیمہ کے سوا قرآن بطور عطیہ زائدہ عنایت فرمایا ہے جس میں ہر گونہ نصائح اور ہر امر دینی و دنیوی کی تفصیل اور امور ممنوعہ کے ارتکاب سے ممانعت ہے۔ آپ کو عفو تقصیرات کا الہام فرمادے۔ یا آپ کو باوجود ہدایت یافتہ ہونے کے اور زیادہ ہدایت عنایت کرے۔

| | |
|---|---|
| لَا تَأْخُذَنِّي بِأَقْوَالِ الْوُشَاةِ وَلَمْ | أُذْنِبْ وَإِنْ كَثُرَتْ فِيَّ الْأَقَاوِيلُ |

لا تاخذنی سوال وتضرع وانکان النہی صورۃ۔ **ترجمہ** میں بعجز تمام عرض کرتا ہوں کہ غمازوں کے اقوال کا اعتبار کرکے مجھ سے مواخذہ نہ فرمائیے اور قتل نہ کرائیے اور حال یہ ہے کہ میں نے وہ گناہ نہیں کیے جو چغلخور میری طرف نسبت کرتے ہیں اگرچہ میرے حق میں بہت سی بے اصل باتیں کہی گئی ہیں یعنی میں نے ایسے گناہ مستوجب قتل بعد اسلام نہیں کیے۔ اور جب میں مسلمان ہوگیا تو میرے سارے گناہ معدوم ہوگئے اور میں معصوم ہوگیا یا یہ معنے کہ میں نے وہ تمام گنہ جو غماز میری طرف نسبت کرتے ہیں نہیں کیے گو بعض جرم خفیف صادر ہوئے ہوں۔

| | |
|---|---|
| لَقَدْ أَقُومُ مَقَامًا لَوْ يَقُومُ بِهِ | أَرَى وَأَسْمَعُ مَا لَوْ يَسْمَعُ الْفِيلُ |

ای واللہ لقد اقوم مقاما الخ فہو جواب قسم محذوف لان لقد لا یکون الا جوابا لقسم ملفوظ نحو تاللہ لقد آثرک اللہ علینا او مقدر نحو لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ ویروی انی اقوم مقاما والروایۃ الاولی المشہورۃ وہی ابلغ فی المعنی لتاکیدہا بالقسم المحذوف۔ والمقام

بفتح المیم ظرف مکان والمراد بہ مجلس النبی صلی اللہ علیہ وسلم والمراد بالقیام فیہ حضورہ وقولہ لو یقوم ای لو یحضر فیہ فیقوم بمعنے یحضر وبہ بمعنی فیہ ووقع التنازع بین یقوم ویسمع فی الفاعل والمفعول فایہما اعملتہ فیہ اعطیت الآخر ضمیرہ۔ وفی البیت تضمین لان الجواب فی اول البیت الآتی

**ترجمہ** بخدا میں ایسی مجلس رعب دار میں حاضر ہوں کہ اگر اُس مجلس میں ہاتھی باین کلانی وقوت حاضر ہوئے۔ اور دیکھتا اور سنتا ہوں میں ایسی گفتگو کہ اگر اُس کو ہاتھی سُنے۔ جواب لو اگلے شعر میں ہے یعنے وہ کانپنے لگے۔ پس یہ شعر قطعہ بند ہے۔

۴۴ لَظَلَّ یُرْعَدُ اِلَّا اَنْ یَکُوْنَ لَہٗ ۔ مِنَ الرَّسُوْلِ بِاِذْنِ اللّٰہِ تَنْوِیْلُ

جواب لو۔ وظل بمعنی صار ویرعد معناہ تاخذہ الرعدۃ۔ والتنویل معناہ فی اللغۃ اعطاء النوال والمراد بہ ہنا التامین اے اعطاء الامان۔ وقولہ من الرسول متعلق بیکون او بتنویل وکذلک قولہ باذن اللہ **ترجمہ** میں ایسی مجلس ہیبتناک میں کھڑا ہوں اور ایسی گفتگو رعب دار اور عجیب سُن رہا ہوں کہ اگر ہاتھی بھی اُس کو دیکھے اور سُنے تو کانپنے لگے۔ یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت وجلال خداداد کے سبب مگر اُس صورت میں کہ منجانب حضرت رسالت پناہ حسب حکم خداوند تعالی دولت امن عطا ہو اس صورت میں البتہ لرزہ موقوف اور ہوش درست ہو جاویں گے۔

۴۵ حَتّٰی وَضَعْتُ یَمِیْنِیْ لَا اُنَازِعُہٗ ۔ فِیْ کَفِّ ذِیْ نَقِمَاتٍ قِیْلُہٗ قِیْلُ

ای فوضعت یمینی الخ فحتی بمعنی الفاء وہی عاطفۃ علی قولہ لقد اقوم۔ وما بعد حتی داخل فی حکم ماقبلہا فانہ کان عند وضع یمینہ فی کف رسول اللہ صلعم اخوف منہ فی غیر تلک الحالۃ وانما خص یمینہ لان الاشیاء الشریفۃ ومنہا مصافحۃ النبی صلعم انما تفعل بالیمین۔ وجملۃ لا انازعہ حال من فاعل وضعت ای حال کونی غیر منازع لہ وغیر مخالف لہ فی شیئ اصلا بل طائعا لہ وراضیا بحکمہ۔ ونقمات بفتح النون وکسر القاف جمع نقمۃ بکسر النون وسکون القاف ککلمات وکلمۃ۔ والمراد بذی نقمات النبی صلعم لانہ کان ینتقم من الکفار وکان شدید السطوۃ علیہم ورؤفا رحیما بالمومنین۔ وقولہ قیلہ

قیل ای قولہ ہو القول المعتد بہ فالقیل بمعنی القول وہکذا القال **ترجمہ** میں مجلس شریف میں حاضر ہوا اور اپنا دست راست بحالت اطاعت وکمال انقیاد اس محبوب الہی کے دست مبارک پر رکھدیا جو کافروں سے بتعمیل حکم خداوندی انتقام لیتے ہیں۔ اور یہی بات قابل اعتبار وہ ہے جو وہ فرماتے ہیں۔ مروی ہے کہ حضرت رسالتمابؐ مسجد شریف میں رونق افروز تھے۔ سو کعب رضؓ وہاں حاضر ہوئے اور حضرت سے مصافحہ کیا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ کعب بن زہیر کفر سے توبہ کرکے اور اسلام قبول کرکے حاضر ہوا ہے میں اُس کو اگر لے آؤں تو آپ اُس کی توبہ قبول فرمائیں گے۔ آپ نے فرمایا کہ ہاں۔ اُس نے عرض کی کہ یا رسول اللہ کعب میں ہوں۔

| | |
|---|---|
| لَذَاكَ اَهْيَبُ عِنْدِي اِذْ اُكَلِّمُهُ | وَقِيْلَ اِنَّكَ مَنْسُوْبٌ وَّمَسْئُوْلُ |

ای واللہ لذاک اہیب۔ فاللام واقعۃ فی جواب قسم محذوف لان المقام تقتضیہ ویحتمل انہا للابتداء وفی نسخۃ فذاک بالفاء۔ وعلی کل فاسم الاشارۃ عائدا لے ذی النقمات وہو النبی صلعم۔ وقولہ وقیل عطف علی اکلمہ وانک منسوب الی امور صدرت منک کقولہ سقاک بہا المامون ومنعک اخاک بجیرا من الاسلام وتعیرک بروسئول عن قبیلتک التی تجیرک منی **ترجمہ** البتہ بخدا حضرت رسول اللہ صلعم جب میں آپ سے کلام کرتا ہوں اور جب کہا جاتا ہے کہ اے کعب تو ان اُمور کی طرف نسبت کیا گیا جو تجکو لائق نہ تھے اور تجھسے اُس کا سبب پوچھا جاوے گا آپ نہایت پر ہیبت ہیں شیر دلیر سے جس کا ذکر اگلے شعر میں آتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنْ خَادِرٍ مِّنْ لُيُوْثِ الْاُسْدِ مَسْكَنُهٗ | بِبَطْنِ عَثَّرَ غِيْلٌ دُوْنَهٗ غِيْلُ |

ای من اسد خادر والجار متعلق باہیب۔ والخادر بخاء معجمۃ الداخل فی خدرہ ای جمتہ وہی الشجر الملتف وخص الاسد لشدۃ ہیبتہ من جمیع الحیوانات۔ ووصفہ بکونہ خادرا مع ان الشجاعۃ تقتضی البروز لان الاسد فی الوحوش کالملک فی الانسان فکلما کان مختفیا عن العیون

کان اشد ہیبۃ فی النفوس۔ ولذلک لاتزال الملوک تحتجب عن الرعیۃ لیعظموہ فی نفوسہم۔ والیضا الاسد اذا لزم الخبار ازداد توحشہ فتعظم جرأتہ واقدامہ۔ واللیوث جمع لیث۔ والاسد بضم وسکون جمع اسد۔ واضافۃ اللیوث الی الاسد من قبیل اضافۃ اللفظ المشترک الی احد معانیہ کعین الشمس فان اللیث مشترک بین الاسد وضرب من العناکب یصطاد الذباب بالوثوب۔ وعثر بفتح العین المہملۃ وتشدید المثلثۃ کشمر اسم مکان مشہور کثیر الآساد۔ ومسکنہ مبتدء وخبرہ غیل الاول۔ والغیل بکسر الغین المعجمۃ الاجمۃ۔ ودونہ ای قریب منہ **ترجمہ** جب میں آنحضرت صلعم سے ہمکلام ہوتا ہوں تو آپ بسبب ہیبت خداداد کے میرے نزدیک اس شیر سے جو درمیان نیستان مکان عثر کے ایسے بیشے میں ہو جس کے پاس ہی اور بیشہ ہو زیادہ باہیبت اور رعب دار ہیں۔ شیر جس وقت اپنے بن میں ہوتا ہے اسوقت زیادہ متوحش اور حملہ آور ہوتا ہے۔ خصوصاً جبکہ اُس کے بن سے دوسرا بن ملا ہوا ہو کہ ایسے وقت میں اور زیادہ متوحش اور ہتّے کی حرکت سے بھی زیادہ غضبناک ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| یَغْدُو فَیُلْحِمُ ضِرْغَامَیْنِ عَیْشُہُمَا | لَحْمٌ مِنَ الْقَوْمِ مَعْفُورٌ خَرَادِیلُ |

الجملۃ صفۃ اخری لخادر۔ ومعنی یغدو یذہب فی اول النہار۔ وقولہ فیلحم ضرغامین ای فیطعم ولدیہ اللحم۔ یقال الحمتہ ای اطعمتہ اللحم وحکی الاصمعی الحمتہ والضرغام بکسر الضاد الاسد الضاری الشدید الاقدام وقولہ معفور صفۃ لحم ای ملقی فی العفر بفتحتین وہو التراب وخرادیل صفۃ اخری للحم ای قطع صغار جمع خردلۃ وہی القطعۃ من الشئی یقال خردلت اللحم اذا قطعتہ قطعا۔ **ترجمہ** آنحضرت صلعم میرے نزدیک اُس شیر سے زیادہ باہیبت ہیں جو صبح کو بقصد شکار نکلے واسطے کھلانے اپنے دو شیر بچوں کے جنکی خوراک قوم انسان کا گوشت ہے۔ جو مٹی پر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کیے ہوئے پڑا ہے۔ بچّوں کی دو کی ساتھ اسواسطے تخصیص کی کہ دو کیواسطے زیادہ شکار کی حاجت ہوتی ہے اور دو سے زیادہ اسواسطے نہ کہا کہ شیر کے ایکدفعہ میں دو سے زیادہ بچّے نہیں ہوتے اور آدمی کے گوشت کی اِسلئے قید لگائی کہ بہ نسبت اور حیوانات کے انسان شیر کا

زیادہ مقابلہ کرتا ہے پس اُسکے شکار میں زیادہ جرأت کی حاجت ہوتی ہے اور گوشت کوٹی پر پڑا ہوا اسلئے کہا کہ اس سے شکار کی کثرت ثابت ہوتی ہے کہ وہ حاجت سے زیادہ شکار کرتا ہے اور جب شکم سیر ہو جاتا ہے تو باقی مٹی پر پڑا رہجاتا ہے جسکی وہ کچھ بھی پروا نہیں کرتا۔ اور یہ جو قید لگائی کہ گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہیں اسکی دو وجہ ہو سکتی ہیں۔ ایک تو مزید قوت شیر کی اس سے ثابت ہوتی ہے دوسرے یہ بھی احتمال ہے کہ شیر بسبب آسانی سے کھلانے اپنے بچوں کے گوشت کے چھوٹے ٹکڑے کرلیتا ہے۔

| | |
|---|---|
| إِذَا يُسَاوِرُ قِرْنًا لَا يَحِلُّ لَهُ | أَنْ يَتْرُكَ الْقِرْنَ إِلَّا وَهُوَ مَجْدُولُ |

المساورة المواثبة۔ والقرن بکسر القاف المقاوم لک فی شجاعة او علم وقوله لایحل له ای لایاتی له ذلک حتی کانه محرم علیه۔ والمجدول الملقی بالجدالة وہی الارض۔ ویروی مغلول ای مکسور مهزوم واصل الفل الکسر الحسی **ترجمہ** جب وہ شیر کسی اپنے ہمسر سے جنگ کرے تو اسکو یہ امر حلال نہیں ہے یعنی نہیں ہو سکتا کہ وہ اپنے ہمسر کو سالم چھوڑ دے۔ بے اسکے کہ اسکو پچھاڑ کر زمین پر گرا دے اور ہلاک کردے۔ الغرض مجھ پر آپ سے ہمکلام ہوتے ہوئے شیر متصف بصفات مذکورہ سے زیادہ ہیبت ظاہر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنْهُ تَظَلُّ سِبَاعُ الْجَوِّ ضَامِرَةً | وَلَا تَمَشَّى بِوَادِيهِ الْأَرَاجِيلُ |

ای من اجل ذلک الخادر۔ وتظل بمعنی تصیر۔ والسباع جمع سبع وہو فی الاصل اسم لکل حیوان کاسر ثم غلب استعماله فی الاسد والجو ما اتسع من الاودیة وقیل البر الواسع وما بین السماء والارض۔ والضامر بضاد معجمة وبعد الالف میم ثم زای معجمة بمعنی الساکنة وعند البعض ضامرة وبراء مهملة ای ضعیفة وتمشی بضم المثناة الفوقانیة وفتح المیم وتشدید الشین المعجمة بمعنی تمشی بفتح التاء وسکون المیم والاراجیل جمع ارجال وہو جمع رجل وہو ضد الفارس **ترجمہ** وہ حملہ آور شیر ایسا قوی اور ہیبتناک ہے کہ اسکے خوف سے اور شیر میدان کے خاموش اور دم بخود ہیں۔ اس کے سامنے جرأت شکار نہیں کر سکتے وبطور روایت دوم بسبب نکرنے شکار کے اور مارے بھوک کے لاغر ہو گئے ہیں اور اسکے علاقہ کے جنگل اور کھالوں میں اسکے

خوف سے پیادے لوگ نہیں چل سکتے۔ خلاصہ یہ کہ اُس میں اُسکے ہمجنس اور غیر جنس دونوں ڈرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَلَا يَزَالُ بِوَادِيهِ أُخُو ثِقَةٍ | مُطَرَّحُ الْبَزِّ وَالدِّرْسَانِ مَأْكُولُ |

بوادیہ بالاشیاء خبر یزال مقدم واخو ثقۃ اسمہا موخر۔ واخو ثقۃ المراد منہ ہنا الشجاع الواثق بشجاعتہ فکانہ یوافی الوثوق بنفسہ یلازمہ۔ ومطرح بمعنی مطروح وہو صفۃ لاخو ثقۃ والبز المراد بہ ہنا السلاح والدرسان بکسر الدال کصنوان ہو الثوب الخلق الذی قد درس وقولہ ماکول صفۃ اخری لقولہ اخو ثقۃ ای ماکول لذلک الخادر **ترجمہ** اور ہمیشہ اُس شیر کی کھالوں اور نالوں میں بڑے بھروسہ کا بہادر شخص اُسکا کھایا ہوا اور اپنے ہتیارا اور جامہ ہائے کہنہ ڈلے ہوئے رہتا ہے۔ یعنی وہ شیر ایسا بہادر ہے کہ شجاعان دلیر ہی کو مارتا ہے اور کھا جاتا ہے اور اُسکے ہتیارا ور پھٹے ہوئے کپڑے جو شیر مذکور نے اپنے دانتوں اور پنجوں سے پارہ پارہ کئے ہیں وہاں پڑے رہجاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| أَنَّ الرَّسُولَ لَسَيْفٌ يُسْتَضَاءُ بِهِ | مُهَنَّدٌ مِنْ سُيُوفِ اللّٰهِ مَسْلُولُ |

ویروی ان الرسول لنور الخ۔ ویستضاء بہ ای یہتدی بہ الی الحق۔ ومہند بضم المیم وفتح الہاء وتشدید النون المفتوحۃ ای منسوب الی الہند او مطبوع من حدید الہند وانما ینسب الیہ لان سیوف الہند احسن السیوف وقولہ من سیوف اللہ ای من سیوف عظمہا اللہ تعالی بنیل الظفر والانتقام۔ وقولہ مسلول ای مخرج من غمدہ۔ ولما وصل کعبؓ الی قولہ ان الرسول لسیف یستضاء بہ۔ رمی الیہ صلعم بردتہ الشریفۃ۔ **ترجمہ** بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک شمشیر یا نور الہی ہیں جنسے راہ حق کی روشنی طلب کیجاتی ہے۔ آپ ایک عمدہ برہنہ شمشیر ہندی ہیں منجملہ شمشیر ہائے خداوندی کے۔ جب ناظمؓ نے یہ شعر پڑھا تو آپ نے اپنی ردائے مبارک بطور صلہ اسکی طرف پھینکدی۔ حضرت معاویہؓ نے اسکے پاس دس ہزار درم بھیجکر ردائے شریف لینی چاہی۔ اُسکے جواب میں کعب نے کہلا بھیجا کہ حضرت کی چادر مبارک میں کسی کو دینا نہیں چاہتا۔ جب حضرت کعبؓ کا انتقال ہو گیا تو امیر معاویہ نے انکے ورثہ کو بیس ہزار دیکر لے لی۔ روایت ہے کہ شاعر نے جب یہ شعر پڑھا تو مہند من سیوف الہند کہا حضرت رسالت پناہ صلعم نے من سیوف الہند کی جگہ من سیوف اللہ

فرما کر اصلاح دیدی صلی اللہ علیہ وسلم

| | |
|---|---|
| فِیْ فِتْیَةٍ مِنْ قُرَیْشٍ قَالَ قَائِلُهُمْ | بِبَطْنِ مَكَّةَ لَمَّا أَسْلَمُوا زُولُوا |

فی فتیۃ خبر آخر۔ او متعلق بمسلول۔ او حال ای حال کونہ کائنا او مبعوثا فی فتیۃ من قریش۔ والفتیۃ بکسر الفاء جمع فتی وہو السخی الکریم وانکان شیخا۔ وقریش قبیلۃ مشہورۃ من اولاد فہر بن مالک بن النضر وانما خص قریشا بالذکر لان غالب المہاجرین کانوا منہم وقولہ قال قائلہم اختلف فی ذلک القائل فقیل ہو حمزۃ ابن عبد المطلب وقیل عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہما۔ وقولہ ببطن مکۃ ای فی بطن مکۃ فالباء بمعنی فی۔ وبطن مکۃ وادیہا وبطحاؤہا ومکۃ اسم للبلد الحرام ویقال لہا ایضا بکۃ بالباء بدل المیم وبہا جاء القران الکریم وزولوا امر من زال التامۃ ای تحولوا وانتقلوا من مکۃ الی المدینۃ **ترجمہ** آپ ایک ایسی جماعتِ قریش میں ہیں کہ جب وہ مسلمان ہوئے اور مکہ معظمہ میں اُنکو کفار تکلیف دینے لگے تو اُن میں سے ایک شخص نے کہا کہ یہاں سے مدینے میں چلے چلو وہاں عبادت اور اظہار دین میں سائی ہونگے۔ اس قول کے قائل یا تو حضرت امیر حمزہ ہیں یا امیر المومنین عمر بن خطاب رض۔ کہتے ہیں کہ جب کعب رض نے یہ شعر پڑھا تو آپ صحابہ کرام کی طرف متعجبانہ دیکھنے لگے۔ گویا یہ مطلب تھا کہ یہ مضمون کیسا سچا اور عمدہ ہے۔

| | |
|---|---|
| زَالُوا فَمَا زَالَ أَنْكَاسٌ وَلَا كُشُفٌ | عِنْدَ اللِّقَاءِ وَلَا مِيلٌ مَعَازِيلُ |

ای ذہبوا وحاجروا من مکۃ الی المدینۃ۔ وما زال ای ما تحول وانتقل والانکاس بفتح الہمزۃ معناہ الضعاف جمع نکس بکسر النون وہو الرجل الضعیف۔ وکشف بضم الکاف والشین المعجمۃ جمع اکشف وہو الذی لا ترس معہ فی الحرب۔ وکان مقتضے القیاس تسکین الشین کاحمر وحمر فلعل ضمہا سماعی او لضرورۃ الشعر وقولہ عند اللقاء ای عند ملاقاۃ لاعدائہ ومیل بکسر المیم جمع امیل وہو الذی لا سیف معہ او الذی لا یحسن الرکوب ولا یستقر علی السرج ومعازیل ای ولا معازیل فالمعنی علی العطف۔ والمعازیل بفتح المیم والعین المہملۃ جمع معزال بکسر المیم وہو الذی لا اسلاح معہ والمشہور فیہ اعزل **ترجمہ** اُنہوں نے ہجرت کی یعنی مکہ سے مدینہ کی طرف روانہ ہوئے سو

نہ چلے اُن میں ناتوان وضعیف اور نہ بے سپر بوقت جنگ اور نہ بے شمشیر یا کم سوار غیر مسلح
خلاصہ یہ کہ حضرات مہاجرین میں کوئی ایسا نہ تھا جسمیں عیوب مذکورہ میں سے کوئی عیب
پایا جاوے۔ بلکہ وہ سب اقویا مسلح مردانِ میدانِ جنگ تھے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔
یہ ہجرۃ مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت ثانیہ کہلاتی ہے اور ہجرت اولیٰ مکہ سے حبشہ کیطرف
تھی۔ اور تفصیل ہر دو کتب تواریخ میں موجود ہے۔ جسکی تفصیل بندہ مترجم نے عطر الوردہ
شرح قصیدہ بردہ میں لکھدی ہے۔ من شاء فلیرجع الیہ۔

| | |
|---|---|
| شُمُّ العَرانِينِ أَبْطالٌ لَبُوسُهُمُ | مِنْ نَسْجِ دَاوُدَ فِي الهَيْجَا سَرَابِيلُ |

الشم جمع اشم وہو الذی فی قصبۃ انفہ علو مع استواء اعلاہ۔ واصلہ الارتفاع مطلقا۔ والعرانین جمع عرنین
وہو الانف۔ الابطال جمع بطل وہو الذی تبطل عندہ الدماء فیذہب ہدرا ولا یدرک عندہ بالثار۔ وقیل
الذی تبطل فیہ الحیل فلا یوصل الیہ۔ واللبوس بفتح اللام اللباس فال ہ البس لکل حالۃ لبوسہا
والمراد بہ ہنا ما یلبس من السلاح۔ والنسج المنسوج۔ وداود النبی علیہ السلام کان منسوجہ الدروع
والسرابیل جمع سربال۔ والظرف صفۃ لسرابیل قدم علیہ فانتصب علی الحال **ترجمہ** وہ یعنی
صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بلند یعنی بڑی ناک والے ہیں جن سے کوئی اپنا انتقام اور قصاص نہیں لے
سکتا اور جنگ میں کسی کا اُن پر پیچ نہیں چل سکتا۔ لباس اُنکا بوقتِ جنگ زرہ بنی ہوئی
حضرت داؤد علیہ السلام کی ہے۔ اگر کوئی کہے کہ کمال بہادری کا تو یہ ہے کہ بے زرہ پوشی
کے لڑے تو اس کا جواب یہ ہے کہ جنگ بے زرہ پوشی اور احتیاط اور فراہمی سامان ایک
جنون کی قسم ہے۔ جسکو تہور کہتے ہیں اور یہ امر خلاف عقل اور غیر محمود ہے۔ شجاعت محمودہ
وہی ہے جو مقرون باحتیاط ہو۔

| | |
|---|---|
| بِيضٌ سَوابِغُ قَدْ شُكَّتْ لَهَا حَلَقٌ | كَأَنَّهَا حَلَقُ القَفْعاءِ مَجْدُولُ |

ومعنی بیض مجلوۃ صافیۃ۔ وسوابغ طوال تامۃ ومفردہا ابیض وسابغ لان السربال مذکر۔ واصل
الشک ادخال الشئ فی الشئ۔ والمراد بہ ہنا ادخال بعض الحلق فی بعض یکون ذلک فی الدروع

المساعفۃ سوردی سکٹ بالسین المہملۃ ای منبقت یعنی ان حلق الدرع قد ضیق بینہا ۔ والسلک الضیق ۔ والحلق بفتحتین جمع حلقۃ بالاسکان ۔ وقال الاصمعی حلق بکسر الحاء ۔ والقفعاء بقاف بعدہا فاثم عین مہملۃ شجر ینبسط علی وجہ الارض یشبہ حلق الدروع ۔ والمجدول المحکم الصنعۃ **ترجمہ** صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کی زرہیں صیقل کی ہوئی چمکدار لمبی پورے قد کی جنکے حلقے تنگ ہیں اور دو دھرے بنے ہوئے اور اُنکے حلقے گویا حلقے درخت قفعا کے ہیں ۔ جو زمین پر پھیلاتے ہیں اور وہ زرہیں خوب مضبوط بنی ہوئی ہیں ۔ خلاصہ یہ ہے کہ جب وہ ایسی دوہری بنی ہوئی ہیں اور لمبی چوڑی زرہیں پہنتے ہیں تو اُس سے اُن کی قوت اور تنومندی پوری معلوم ہوتی ہے اور صیقلدار اور براق ہونا زرہونکا اس امر پر صاف دلالت کرتا ہے کہ وہ زرہونکو ہمیشہ استعمال کرتے ہیں کیونکہ لوہے کا خاصہ ہے کہ جسقدر اُسکو استعمال کرو اُسیقدر اُسکی چمک اور براقیت بڑھتی جاتی ہے ۔

| | |
|---|---|
| لَا یَفْرَحُوْنَ اِذَا نَالَتْ رِمَاحُہُمْ | قَوْمًا وَلَیْسُوْا مَجَازِیْعًا اِذَا نِیْلُوْا |

مجازیعا ای کثیر الجزع والخوف ۔ وہو جمع مجزاع ۔ ونیلوا ای اصیبوا **ترجمہ** صحابہ رضوان اللہ عنہم ایسے صاحب ظرف عالی و بلند حوصلہ ہیں کہ جب اُنکے نیزے کسی دشمن قوم کو قتل کردیتے ہین تو مثل کم ظرفوں کے اظہار رعایت سرور نہیں کرتے اور دُون کی نہیں لیتے اور اگر اُن پر کوئی ضرر بجانب اعدا آپڑے تو بالکل گھبراتے نہیں ہیں ۔

| | |
|---|---|
| یَمْشُوْنَ مَشْیَ الْجِمَالِ الزُّہْرِ یَعْصِمُہُمْ | ضَرْبٌ اِذَا عَرَّدَ السُّوْدُ التَّنَابِیْلُ |

الزہر جمع ازہر وہو الابیض ۔ ومشی مصدر مبین للنوع وہو فی الاصل نائب عن صفۃ مصدر محذوف ای مشیا مثل مشی ویعصمہم ای یمنعہم ۔ والجملۃ حال ۔ وعرد مہملۃ الاحرف ای فرد اعرض ۔ والسود جمع اسود ۔ والتنابیل القصار والمفرد تنبال **ترجمہ** صحابہؓ کی درازی قامت و تنومندی وصباحت وسفید رنگی اور وضعداری اور نرم روی کی تعریف کرتا ہے اور یہ اوصاف اُنکے وقار اور سرداری کی دلیلِ قاطعہ ہیں ۔ اور کہتا ہے کہ وہ تمام حضرات ایسے چلتے

ہیں جیسے سفید رنگ کے شتر یعنی میدان جنگ کی طرف اور اُن کو دشمن کے حملہ سے اُنکی ضرب جو وہ دشمن پر لگاتے ہیں بچاتی ہے یعنی اُنکی پناہ اُنکی ضربات شمشیروں اور نیزوں کی ہیں نہ قلعے اور گڑھیاں۔ اُسوقت کہ کالے رنگ اور کوتاہ قامت اشخاص میدان جنگ سے بھاگ جاویں۔ خلاصہ یہ ہے کہ وہ لوگ سردار ہیں نہ غلام۔ اور عرب ہیں نہ اعرابی۔ کہتے ہیں کہ مراد ناظم کی کوتاہ قامت سیاہ رنگ سے انصار رضی اللہ عنہم ہیں۔ کیونکہ وہ بسبب مزید حرارت اسلام یا اس سبب سے کہ کعبؓ نے قبل اسلام اپنے قصیدہ میں حضرت ام ہانی بنت ابیطالب رضی اللہ عنہا کے ذکر سے تشبیب کی تھی اُس کا قتل کرنا چاہتے تھے۔ روایت ہے کہ مہاجرین رو ہے جب یہ شعر سُنا تو فرمایا کہ جسنے حضرات انصار کی ہجو کی اُسکی مدح ہم قبول نہیں کرینگے اس پر ناظم نے اشعار مدح انصار کہے جو اوائل کتاب میں لکھے گئے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ آمین۔

| | |
|---|---|
| لَا يَقَعُ الطَّعْنُ إِلَّا فِي نُحُورِهِمِ | وَمَا لَهُمْ عَنْ حِيَاضِ الْمَوْتِ تَهْلِيلُ |

معنی نحورہم باشباع المیم صدورہم۔ ویروی نما لہم۔ والحیاض بالضاد المعجمۃ جمع حوض والمراد بہا ہنا الامکنۃ التی تجمع فیہا الماء۔ وتہلیل ای تاخیر۔ وعن متعلقۃ بالتہلیل **ترجمہ** صحابہ کرام بسبب غایت شجاعت جنگ میں کبھی بھاگتے نہیں بلکہ دشمنوں سے سن مکھ اور روبرو لڑتے ہیں اس لیے دشمنوں کی برچھیوں کے زخم اُنکے سینوں پر لگتے ہیں نہ مثل بھگوڑوں کے پشت پر۔ اور اُن کی موتوں کے حوضوں سے روگردانی اور اعراض نہیں ہے یعنی وہ لوگ شہادت کے ایسے مشتاق ہیں جیسے تشنہ لوگ پانی کے کہ بے پانی پیئے وہاں سے نہیں ٹلتے۔ روایت ہے کہ جب ناظم نے مدح صحابہ میں یہ شعر پڑھا تو آپ نے اُن قریش کی طرف جو مجلس مبارک میں حاضر تھے دیکھا۔ گویا یہ اشارہ تھا کہ تمہاری تعریف میں جو ناظم کہتا ہے اُس کو بگوش رضا سُنو۔ اس اشارہ سے اور اس سے جو فی فتیۃ من قریش میں گزرا علماء نے یہ استنباط کیا ہے کہ اس قصیدہ کا

سُننا مستحب ہے کیونکہ اس میں اوصاف حضرت سید المرسلین علیہ وعلی آلہ واصحابہ صلوات اللہ وسلامہ اجمعین ۔ ومناقب صحابہ کرام رض بخوبی مذکور ہیں ۔ ناظم رضہ نے یہ عجیب کام کیا ہے کہ آغاز کلام فراق محبوبہ سے کیا اور انجام ذکر موت پر جو حقیقت میں باہم مشابہ ہیں ۔ فللّٰہ درہ ثم للّٰہ درہ فقد ادہش الافکار شعرہ ۔

تمت

# خاتمۃ الطبع

للّٰہ الحمد والمنۃ کہ عذرائے مضامین نعت سید المرسلین ولیلائے معانی مدحت آئین یعنی رسالہ **ارشاد شرح قصیدہ بانت سعاد** نتیجہ طبع بلاغت آفرین وفصاحت قرین واقف رموز خفی وجلی مولانا مولوی ذوالفقار علی دیوبندی بمحمل تشییتی شہود نقاب رعنائیہا برکشود ۔ وبمجنونان عشق رسول اکرم سرود بستان یاد دمانیدہ زمام اختیار ازدست ربود ۔ فللّٰہ در المصنف والشارح ۔ والمصحح والطابع ۔ والسلام علی عبادہ الذین اصطفے وعلی من اتبع الہدی **العبد** احقر انام محمد عبد الاحد عفی عنہ پروپرائٹر مطبع مجتبائی دہلی ماہ جمادی الثانی ۱۳۴۳ھ مطابق ماہ دسمبر ۱۹۲۴ء

خادم العلماء والطلبہ محمد عبد القدوس الہزاروی المصحح لمطبع المجتبائی الدہلی غفر اللہ لہ ولوالدیہ وسائر المسلمین ۔ آمین یارب العالمین ۔

2172

